شہر قرطاجنہ (کارتھیج) کی کامل تباہی اور یونان کی محکومی کے واقعات (۱۴۶ ق م) اُس نے بچشم خود معائنہ کئے تھے لیکن افسوس ہے کہ اسکی کتاب کا بیشتر وہی حصہ (جلد ۷ تا ۳۹) تلف ہو گیا جس میں اُس نے اپنے عہد کے واقعات و مشاہدات تحریر کئے تھے اور چھٹی اور چالیسویں جلد یا حصے کے بھی صرف چند اجزا محفوظ ہیں ورنہ پہلے پانچ حصّوں کے سوا پولی بیوس کی ضخیم تاریخ کا بڑا حصّہ مفقود و بے نشان ہو گیا۔

اِس تاریخ کی دو خصوصیتیں قابل ذکر ہیں :- اوّل تو یہ کہ بیرونی اقوام و السنہ کے میل سے یونانی زبان پر جو اثر پڑ رہا تھا وہ پولی بیوس کی تحریر میں صاف صاف نظر آتا ہے۔ یعنی گو اس کی تحریر بہت سادہ اور شگفتہ ہے تاہم اس میں جابجا ایسے غیر الفاظ ملتے ہیں جو نصف صدی پہلے کے یونانی مصنّفوں کی زبان پر نہ تھے۔ دوسرے پولی بیوس کی ایک خصوصیت یہ ہے کہ ہرؔدوؔدوٹس کی طرح اس کی تمام تاریخ کا ایک خاص مقصد ہے اور وہ یہ کہ تمام دنیا پر اہل رومہ کی انتظامی اور یونانیوں کی علمی فضیلت ثابت کی جائے۔ اور مصنّف کی اس خیال نے پوری کتاب میں ایک خاص تسلسل اور تناسب پیدا کر دیا ہے جس کی بعد کی یونانی تواریخ میں کوئی نظیر نہیں ملتی۔

**دیگر مورخین** گو پہلی صدی ق م میں دیودورس اور دیونی سیوس نے دو ضخیم تاریخیں لکھکر انشا پردازی کا حق ادا کیا۔ لیکن سچ یہ ہے کہ یہ محض پہلی تواریخ کے مجموعے یا خلاصے ہیں اور اُن میں وہ خوبی جسے "صنعت تاریخ نویسی"، کہنا چاہیئے مفقود ہے۔ البتہ ان تالیفات نے خاص کر اَیریان کی تاریخ "سکندر اعظم کی ایشیائی مہم"، نے بہت سی کار آمد معلومات کو جو مختلف کتابوں میں منتشر تھی، ایک جگہہ جمع اور محفوظ کر دیا اور کم سے کم آخر الذکر کتاب اس قابل ہے کہ ہرؔدوؔدوٹس کے ترجمے کے بعد اُردو میں اس کا ترجمہ کرا لیا جائے۔

**ایریان** یاد رکھنا چاہیئے کہ ایریان بہت بعد کا یعنی دوسری صدی عیسوی کا آدمی ہے اور اس لئے تقریباً پانچ صدی قبل کے جو حالات اس نے جمع کئے ہیں، ان میں نہ وہ دلکشی ہو سکتی ہے نہ صحت واقعات کا وہ اطمینان جو صرف ایک ہمعصر تحریری پیدا کر سکتی ہے۔ بایں ہمہ ایریان بہت ذی علم اور سلیقہ مند مؤلّف ہے اور مذکورہ بالا تاریخ کے علاوہ اس کی ایک "تاریخ ہند"، اور بعض فلسفیانہ رسائل بھی یونانی علم ادب میں محفوظ ہیں۔

**یوسف یہودی** اسی زمانے میں رومہ کی ایک اور تاریخ اپیان نے یونانی زبان میں لکھی تھی لیکن اس عہد کی شاید سب سے بہتر و مفید کتابیں یوسف یہودی (جوزیفوس) نے بنی اسرائیل کے حالات اور اُن آخری لڑائیوں کے متعلق تحریر کی ہیں جن میں سے بعض اس کی چشم دید تھیں وہ پہلی صدی عیسوی کا مصنّف ہے جس کے اواخر میں یہودیوں کی آخری جد و جہد کے بعد رومیوں نے دوبارہ بیت المقدس پر قبضہ کر لیا اور اس قوم کی حکومت و آزادی کا گویا ہمیشہ کے واسطے خاتمہ کر دیا۔

**ست رابو اور پلوٹارک** اسی پہلی صدی عیسوی میں تاریخ کے دو اہم شعبوں یعنی جغرافیہ و سوانح پر دو کتابیں ایسی لکھی گئیں جو یونانی علم ادب کی بہترین کتابوں میں داخل ہیں۔ ان میں سے پہلی ست رابو (اسٹ ریبو) کا "جغرافیہ عالم" ہے اور اس کی اب صرف تاریخی حیثیت رہ گئی ہے لیکن پلوٹارک کی "مشاہیر یونان و رومہ" کی آج بھی مغربی ممالک میں بہت قدر و منزلت کی جاتی ہے اور اس میں مصنّف نے سیرت نگاری اور سبق آموز واقعات کو بیان کرنے میں علم و فضل اور انشا پردازی کا کمال دکھایا ہے۔ یہ بہت ضخیم کتاب ہے اور انجمن ترقی اردو نے چند سال سے اس کا ترجمہ شروع کیا ہے اور دو جلدیں (اردو) شایع ہو چکی ہیں۔

پلوٹارک کے مختلف فلسفیانہ مضامین کا ایک مجموعہ "موریلیا" بھی محفوظ ہے اور اس میں "زیادہ گوئی"، "جھوٹی شرم"، "خدائی انصاف کی تاخیر" وغیرہ عنوانات پر چند لاجواب مضامین ایسے موجود ہیں کہ اردو میں ان کا ترجمہ کرا لینا بھی فائدے اور دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔

**بعد کے جغرافیہ و سوانح نویس** دوسری اور تیسری صدی عیسوی میں تاریخ کے اُن شعبوں میں اور بھی کئی کتابیں لکھی گئیں لیکن ان میں "سیرت الفلاسفہ" اور "وہ سوفسطائی" زیادہ مشہور ہیں۔ پہلی کتاب میں قدیم حکمائے یونان کے حالات زندگی اور اصولی مسائل بیان کئے ہیں اور تاریخی حیثیت سے یہ نہایت کارآمد کتاب ہے۔ انجمن ترقی اردو چاہے تو اسے بھی بجنسہ ترجمہ کرا سکتی ہے، مگر ان دونوں کتابوں سے کہیں زیادہ قبولیت بطلیموس کے جغرافئے کو حاصل ہوئی جو سکندریہ میں پیدا ہوا (سنہ ۱۶۰ء) اور وہیں ہیئت و جغرافیہ پر وہ معرکہ آرا کتابیں شایع کیں جو صدیوں تک ایشیا اور یورپ میں

داخل درس تھیں۔ بلکہ بعض عربی مدارس میں اب تک "نظام بطلیموسی" کے مطابق ہیأت کی تعلیم دی جاتی ہے۔

**حکیم جالینوس** اسی نامور جغرافیہ نویس کا ہمعصر وہم وطن حکیم جالینوس تھا جس نے بقراط یونانی کی قدیم طب کی تجدید کی اور وہ عالمانہ شرحیں اور طبی اصول اپنی یادگار چھوڑ گیا جو کم سے کم ہندوستان میں آج تک مروج و مستند ہیں۔

تیسری صدی عیسوی کے اوائل کی ایک اور ضخیم کتاب "دِیپ نوسوفستی" یعنی "خوان حکماء" بھی قابل ذکر ہے جس میں شاعری، فلسفہ، اخلاق، تاریخ، طب، طبیعات، قواعد صرف و نحو، غرض کوئی علم ایسا نہ ہوگا جس پر بحث نہ کی گئی ہو۔ اور اسی ضمن میں فاضل مؤلف نے تقریباً سات سو ایسے مصنفوں کا حوالہ دیا ہے جن کی تصانیف درکنار، نام بھی اور کہیں نہیں ملتا۔

اِس کتاب سے نیز دیگر تصانیف اور مختلف مدارس و مکاتب کے حالات سے اندازہ ہوتا ہے کہ دوسری اور تیسری صدی عیسوی میں یونانی علم ادب نے کیسی قابل تعجب وسعت و ترقی حاصل کرلی تھی۔ علم و فن کی بے شمار کتابوں کے علاوہ نثر میں اس قسم کے عشقیہ قصوں کا (جنھیں بعد میں "ناول" کہنے لگے) اسی عہد میں عام رواج ہوا اور گو یہ سب کتابیں یا مصنف ایسے بلند رتبہ نہیں ہیں کہ اس مختصر مضمون میں ان کا ذکر کیا جائے تاہم اس زمانے کے سب سے مشہور ادیب لوسیئن (پیدائش ۱۶۰ء) کا تذکرہ کرنا ضروری ہے جو عراق کی مغربی سرحد (وادی فرات) کا رہنے والا تھا، مغربی یورپ کے دو مشہور انشا پردازوں کو یعنی سُئفٹ اور والتیئر کو اس ایشیائی یونانی سے تشبیہ دیتے ہیں اور وہی پہلا شخص ہے جس نے نثر نگاری کا ایسا شوخ و سبق آموز طرز اختیار کیا اور "دیوتاؤں کا بحث مباحثہ"، "مردوں کی باتیں"، "حکیموں کا نیلام" وغیرہ بہت سی ہجو یہ کتابیں لکھیں اپنے زمانے کے اوہام کی ہنسی اُڑائی تھی۔ بلکہ سچ یہ ہے کہ رنگینی بیان کے اعتبار سے اس کی بعض تحریریں سُئفٹ کی تصانیف سے بھی زیادہ دلچسپ اور مزہ دار ہیں۔

**فلاسفہ** لوسیئن کی کتابوں سے بالواسطہ معلوم ہوتا ہے کہ اس "رومی دَور" میں ارسطو اور اس کے فلسفے کی چنداں قدر و منزلت باقی نہیں رہی تھی اور یونان کے باہر خاص کر اپنے تخت

رومہ میں اول ہی سے فلسفۂ رواقیہ کا زور تھا۔ پہلی صدی عیسوی کے آخیر میں اس فلسفے کا مشہور معلّم ایپک تتوس گزرا ہے جو وسط ایشیائے کوچک کا باشندہ اور ایک عیش پرست وظالم رومی کا غلام تھا۔ اُس نے خود کوئی کتاب نہیں لکھی لیکن مورخ ایریان جس کا اوپر ذکر آچکا ہے اس کا شاگرد تھا اور اُس نے زینوفن کی طرح (جس نے اپنے اُستاد کا تذکرہ لکھا ہے) ایپک تتوس کی فلسفیانہ تعلیم پر دو نہایت عمدہ کتابیں تحریر کی ہیں۔

**انتونی نوس**

ایپک تتوس کے فلسفے کو پڑھ کر معلوم ہوتا ہے کہ وہ ایک موحد شخص ہے اور عجب نہیں کہ ایک حد تک مسیح علیہ السلام کی تعلیم سے مستفید ہوا ہو۔ اس قسم کی مذہبی جھلک ہمیں اس عہد کے دوسرے فلسفی مرقس انتونی نوس کی تصانیف میں نظر آتی ہے جو دوسری صدی عیسوی میں رومہ کا شہنشاہ یا قیصر تھا اور جس نے "مراقبات" کے نام سے یونانی زبان میں بہت ضخیم کتاب اپنی یادگار چھوڑی ہے۔

**اشراقیین**

لیکن جس وقت ان حکیموں کی صبر وعفو قناعت وتوکل کی اخلاقی تعلیم کا چرچا تھا، یونانی اہل فن کا ایک نیا گروہ پیدا ہوا جس نے حکیم افلاطون کے نظریۂ "عالم مثال" کو ترقی دے کر فلسفۂ اشراقیہ کی عمارت تیار کی۔ اس فلسفے کے سب سے نامی مصنف پلوتی نوس اور اس کا شاگرد پرفیری تیسری صدی عیسوی کے آدمی ہیں اور اُن کے درس وتدریس کا زیادہ تر زمانہ رومہ میں گزرا۔ پہلے کو "افلاطونِ ثانی" بھی کہتے تھے اور بعض مشرقی مصنفوں نے اس کو پہلے افلاطون کے ساتھ خلط کر دیا ہے۔ دوسرے کو مسلمان علما فرفوریوس کے نام سے یاد کرتے ہیں اور ہماری قدیم عربی تصانیف میں اس فلسفے کا بہت سا مواد محفوظ ہے۔

اشراقیین کا دعویٰ تھا کہ زہد وریاضت اور مراقبات کی مشق سے انسان کی روح اسی زندگی میں حواس ظاہری کی قید سے آزاد ہو کر ذاتِ باری تعالےٰ کے ساتھ "پیوست" (یعنی واصل بحق) ہو سکتی ہے۔ چنانچہ پلوتی نوس اپنی کشف وکرامت کے علاوہ یقین دلاتا ہے کہ زندگی میں چار مرتبہ وہ یہ شرف (وصال بحق) بھی حاصل کر چکا ہے!

ان دعاوی کے ساتھ پلوتی نوس اور اُس کے شاگردوں نے دینِ مسیحی کی بھی مخالفت شروع کی اور یہ ثابت کرنا چاہا کہ مسیح علیہ السلام کی تعلیم میں کوئی ایسی خوبی یا نئی بات نہیں ہے جو یونانی فلسفے میں موجود نہ ہو، اس کے

جواب میں مسیحی علما نے دعویٰ کیا کہ فلسفہ یونانی میں جو کچھ بھی کام کی بات نظر آتی ہے وہ درحقیقت یونانیوں نے توراۃ یا انجیل مقدس سے چرائی ہے! اس مباحثے اور مقابلے میں آخرکار فلسفۂ یونانی کو شکست ہوئی اور جنوبی یورپ مغربی ایشیا، نیز مصر میں مسیحیت کو غلبہ حاصل ہوگیا، فلسفہ یونانی پر اوس پڑگئی اور اسی کے ساتھ یونانی علم ادب کو بھی زوال آگیا، بول چال کی زبان علمی یونانی سے پہلے ہی بدل گئی تھی، دین مسیحی کے غلبے نے اہل علم کو یونانی علوم کی طرف سے رفتہ رفتہ بالکل بیگانہ بنا دیا اور گو چھٹی ساتویں صدی تک بعض مفید تالیفات یونانی زبان میں ہوتی رہیں لیکن سچ یہ ہے کہ چوتھی صدی ہی سے یونانی کو ہٹا کر لاطینی یورپ کی علمی زبان بننے لگی تھی اور آیندہ کوئی ایسا بلند پایہ یونانی مصنف نہیں پیدا ہوا جس کی تصانیف یونانی علم ادب کے اس مختصر مضمون میں قابل ذکر ہوں۔

۱۵ نومبر ۱۹۲۰ء
حیدرآباد دکن

سیّد ہاشمی فریدآبادی

# ترجمہ اصطلاحات علمیہ
# سیال سکونیات

## HYDROSTATICS

| English | Urdu |
|---|---|
| Hydrostatics | علم سکون سیالات |
| Cylinder | اسطوانہ |
| Cylindrical | اسطوانی |
| Sphere | کرہ |
| Spherical | کروی |
| Zone | منطقہ |
| Volume | حجم |
| Curved surface | منحنی سطح |
| Cone | مخروط |
| Slant side (of a cone) | (مخروط کا) ضلع مائل |
| Frustum (of a cone) | مخروط ناقص |
| Paraboloid of revolution | تدویری مکافی نما |
| Fluid | سیال |
| Fluid pressure | سیالی دباؤ۔ سیال کا دباؤ |
| Rigid body | استوار جسم |
| Size | ناپ۔ جسامت۔ قد۔ جثہ |
| Shape | شکل |
| Lamina | پترا |
| Friction | رگڑ۔ فرکہ |
| Hypothetical fluid | مثالی سیال |
| Perfect fluid | سیال کامل |
| Formal definition | باضابطہ تعریف |
| Substance | شے۔ چیز |
| Tangential force | مماسی قوت |
| Liquid | مایع |
| Gas | گیس |
| Incompressible | نہ دبنے والا۔ نہ پچکنے والا |
| Compression | پچکاؤ۔ پچکہ |
| Compressibility | دبنے کی قابلیت۔ پچکنے کی قابلیت |
| Receiver | قابلہ |
| Air pump | ہواپمپ |
| Viscus fluids | لزج سیال |
| Trescle | شیرہ |
| Honey | شہد |
| Tar | تارکول |
| Shearing stress | جسنری زور |
| Pressure at a point | ایک نقطہ پر کا دباؤ |
| Plate | تختی |

- Element of area — رقبہ کا جز
- Foot-pound system of units — اکائیوں کا فٹ پونڈ نظام
- C. G. S. System — سنٹی میٹر گرام ثانیہ نظام (س گ ث)
- Poundal — پونڈل
- Dyne — ڈائین
- Gramme — گرام
- Centimetre (cm) — سنٹی میٹر (سم)
- Transmission (of fluid prssure) — سیالی دباؤ کا انتقال
- Pressure applied to a surface — دباؤ جو ایک سطح پر ڈالا جائے یا پڑے
- Piston — فشارہ
- Tightly fitting piston — ٹھیک آنے والا فشارہ، چست فشارہ
- Pressure exerted by a fluid — سیال جو دباؤ ڈالتا ہے
- Surface in contact with the fluid — سطح جو سیال کو مس کرتی ہے
- Triangular prism — مثلثی منشور
- Uniform (pressure) — یکساں (دباؤ)
- Centre of gravity (G) — مرکز ثقل (ث)
- Brama / Hydrostatic / Hydrantic } Press — براما کا شکنجہ / آبی شکنجہ
- Tube — نلی
- Water tight / Air tight } piston — آب بند / ہوا بند } فشارہ
- Thrust (on the piston) — مجموعی دباؤ جو فشارہ پر پڑتا ہے
- Force becomes Multip liedin the ratio — قوت اس نسبت سے ضرب کھاتی ہے
- Level (of a fluid) — سیال کی سطح
- Lever — بیرم
- Fulcrum — نصاب
- principle of work — کام کا اصول
- Safety valve — محافظ کھل بندن
- Boiler — جوش دان
- Plug — ڈھٹی
- Moment — معیار اثر
- Kilograme — کلوگرام
- Density — کثافت
- Specific gravity / Relative Density } — کثافت اضافی
- Homogeneous body — متجانس الاجزا جسم
- Mars — مقدار مادہ۔ کمیت مادہ
- Dynamics — علم حرکت
- Standord Substance — معیاری شے
- Unit Volume (of a body) — جسم کے حجم کی ایک اکائی
- Barometre — بارپیما
- Mercury barometer — سیمابی بارپیما

| English | Urdu |
|---|---|
| Millimeter | ملی میٹر |
| Platinum | نقریہ |
| Lead | سیسہ |
| Crown glass | کلسی شیشہ |
| Flint glass | سربی شیشہ |
| Ivory | ہاتھی دانت |
| Oak | شاہ بلوط |
| Cedar | دیودار |
| Poplar | چنار |
| Cork | کاک |
| Solids | ٹھوس اشیاء |
| Sulphuric acid | گندک کا تیزاب |
| Glycerine | گلیسرین |
| Alcohol | غول |
| Ether | ایتھر |
| Intrinsic weight | ذاتی وزن |
| Litre (decimeter) | لیتر (دسی میٹر) |
| Standard temperature | معیاری درجہ تپش |
| Quarty | بلور |
| Cast copper | ڈھلا ہوا تانبا۔ |
| Metal casting | سانچے میں ڈھلی ہوئی دھات |
| Mixture | آمیزہ |
| Solution | محلول |
| Alloy | ملواں دھات ۔ آمیختہ |
| Distilled water | کشید کیا ہوا پانی |
| Contraction | سکڑاؤ |
| Reservoir | حوض |
| Embankment | پشتہ بندی |
| Pressure due to a "head" of 34 feet of water | دباؤ جو پانی کے ۳۴ فٹ ارتفاع سے پیدا ہو |
| Effective surface | موثر سطح |
| Heavy liquid | وزن دار مائع |
| Level | اونچائی ۔ سطح ہمواری ۔ استوا |
| Hydrostatic paradox | مسکونیات مسئلہ غریبہ |
| Hydrostatic bellows | پن دھونکنی |
| Common surface | سطح مشترک |
| Homogeneous fluid | متجانس سیال |
| Heterogeneous fluid | غیر سیال |
| Whole pressure | کل دباؤ |
| Resultant *thrust* | حاصل مجموعی دباؤ |
| Fluid thrust | سیالی دباؤ |
| Upward thrust | اوپر وار کا دباؤ |
| Downward thrust | نیچے وار کا دباؤ |
| Dock-gate | پانی کا پھاٹک |
| Centre of pressure | دباؤ کا مرکز |

| English | Urdu |
| --- | --- |
| Resultant vertical thrust | حاصل عمودی دباؤ |
| Liquid displaced | مائع جو ہٹایا گیا ہے |
| Double cone | دوہرا مخروط |
| Wholly immersed | سارا - یا کہ بالکل - ڈوبا ہوا |
| Partially immersed | تھوڑا - یا جزء - جزوی |
| Equilibrium | توازن |
| Floating bodies | تیرنے والے جسم |
| Bulb | جوفہ |
| Loaded (piece of wood or hydrometer) | بوجھل کرنا |
| Coal gas | کوئلہ کی گیس |
| Iceberg | |
| water line | جہاز کا خط آبی |
| Displacement (of a ship) | ہٹاؤ |
| Condenser | مکثف |
| Vacum | خلا |
| Apparent weight | ظاہری وزن |
| Reading of a themometer) | تپش پیما اسدرجہ پر ہے (کا ذرجہ یہ پہنچتی) |
| Hydrogen | ہیڈروجن |
| Stability | قیام |
| Metacentre | مابعد مرکز |
| Twisted through a small angle | چھوٹے سے زاویہ میں موڑا جاتا ہے |
| Buoy | پیرکوا |
| Parallelopiped | متوازی السطوح |
| Hydrometer | مایع پیما |
| U-tube | لانما نلی |
| Specific gravity bottle | کثافت اضافی کی بوتل |
| Hydrostatic balance | آبی میزان |
| Wax | موم |
| Cupric sulphate | نیلا تھوتھا |
| Turpentine | تارپین |
| Naphtha | نفط |
| Olive oil | زیتون کا تیل |
| Sinker | لنگر |
| Graduate (a hydrometer | درجہ بندی کرنا (مایع پیما کی) |
| Error | خطا |
| Air exerts pressure | ہوا دباؤ ڈالتی ہے |
| Air tight | ہوا بند |
| Stopcock | روک ڈاٹ |
| Tarricellies vacuum | طرسیلی کی خلا |
| Atmospheric pressure | کرۂ ہوائی کا دباؤ |
| Standard Normal atmospheric pressure | کرۂ ہوائی کا طبعی یا معیاری دباؤ |
| Homogeneous atmosphere | متجانس کرۂ ہوا |
| Siphon Barometer | سیفنی بار پیما |
| Column of mercury | پارہ کا اسطوانہ |

Capacity of a cistern — حوض کی گنجایش
Correction — تصحیح
Intensity of gravity — حدت جاذبہ
Capilarity — شعریت
Vapour pressure — بخارکا دباؤ
Papgun — ہوائی بندوق
Perfect gas — گیس کامل
Cartesian diver — کارٹیسزی غواص
Faulty barometre — ناقص بارپیما
Absolute temperature — مطلق تپش
Imperfect vacuum — ناقص خلا
Diving bell — ظرف غواصی
Compression of air inside the bell) — ظرف کے اندر کی ہوا کا دباؤ
Syringe — پچکاری
Nozzle — ٹونٹی
Common } — پمپ
Suction } — چوس پمپ
Lifting pump — اوٹھاؤ پمپ
Spout (of a pump) — دہانہ ٹونٹی
Forcing pump — داب پمپ
Barrel — نل
Stroke (of a piston) — ضرب مار
Fire engine — آگ بجھانے کا انجن
Air pump — ہوا پمپ
Rate of exhaustion (of air) — ہوا خارج کرنے کی شرح
Double barrelled air pump — دونالا ہوا پمپ
Mercury gauge (marro me er) — سیمابی داب نماپیما
Condensing air pump — مکثف ہوا پمپ
Degree of exhaustion — تخلیۂ ہوا کا درجہ
Siphon — سیفن
Rotating liquids — گھومنے والے مائعات
Surface } of buoyancy — سطح } اسماح
Curve } of buoyancy — منحنی } اسماح
Centre } of buoyancy — مرکز } اسماح
Place of floatation — تیرنے کی سطح

## STATICS

Attraction — کشش جذب
Action and reaction — عمل و جواب عمل
Algebraic sum — مجموعۂ جبریہ
Arm of a couple — جفت کا بازو
Arm of lever — بیرم بازو

**B**

Body — جسم

Block (of a pulley) — سہارا

Balance (two meanings — میزان۔ توازن

Ball socket — گردانگ

**C**

Calculus — احصا

Composition and resolution of forces — قوتوں کی ترکیب و تحلیل

Component — جزو ترکیبی

Couple — جفت

Cross-section — تراشِ عمودی

Crane — حمالہ (دیوانی)

Cosine — جیب التمام (جم)

Cotangent — مماس التمام (مم)

Cosecant — قاطع التمام (قم)

Constrained body — مقید الحرکت جسم

Centre of gravity — مرکز ثقل

Common balance — ترازو

Claw-hammer — مارتول

Crow-bar — بیل

Cork squeezer — کاک داب

Co-efficient of friction — فرک کی قدر

Cone of friction — مخروط فرک

Contact — تماس

**D**

Displacement — نقل مکان۔ انتقالیت

Dynamics — علم حرکت

Direction of force — سمت قوت

Differential wheel and axle — فرقی چرخ و محور

Double-weighing — دہرا تول

**E**

Elastic string — لچکدار رسی

Equilibrium — توازان

**F**

Force — قوت

Free joint — کھلتا ہوا جوڑ

Force polygon — قوائی کثیر الاضلاع

Funicular polygon — ریسمانی کثیر الاضلاع۔ رسی کا کثیر الاضلاع

Framework — ڈھانچہ

Flexible string — ملائم رسی

Fulcrum — نصاب

Friction — فرک۔ رگڑ

G

Graduation — تدریج

Graduated — درجہ دار

Graph — ترسیم

Graphical construction — ترسیمی عمل

Grate — آتش دان۔چولہا

H

Horizontal position — وضع افقی

Hook — کانٹا

Hemispherical bowl — نیم کروی پیالہ

Hinge — قبضہ

Homegeneous — یک ذات

Horse-power — اسپی طاقت

I

Inertia — جمود

Inverse (trig.ratio) — معکوس

Inclined plane — سطح مائل

J

Jib (of a crane) — بازو

L

Line of action (of a force) — خط عمل

Lcop — حلقہ، چھلا

Limiting Friction — انتہائی رگڑ یا فرک

Like (parallel forces) — موافق

Lever — بیرم

M

Mass — مقدار مادہ

Magniude of force — مقدار قوت

Moment of a force about a point — ایک نقطہ کے گرد قوت کا معیار اثر

Measurement — پیمائش

Mechanical advantage — مشینی مفاد

Machine — مشین۔کل

Modulus of Elasticity — لچک کا مقیاس

N

Nut-crackers — جوز شکن

Natural tangents — طبعی مماس

Natural (Equilibrium) — تعدیلی

O

Opposite forces — قوائے متقابل

P

particle — ذرہ

Parallelogram of forces — قوتوں کا متوازی الاضلاع

Polygon of forces — قوتوں کا کثیر الاضلاع

Point of action (of a force) — نقطۂ عمل

| English | Urdu |
|---|---|
| Pulley | چرخی |
| Protractor | زاویہ کش |
| Post | لاٹ |
| Power and weight | زور اور بوجھ |
| Principle of work | کام کا اصول |
| Poker | کریدنی |
| Pitch (of a screw) | گھاٹی |
| Pyramid | مخروط مضلع |
| Power | طاقت |

R

| English | Urdu |
|---|---|
| Rigid body | استوار جسم |
| Resultant | حاصل |
| Resolved part | جزء تحلیلی |
| Representation | تعبیر |
| Relation | رشتہ، تعلق |
| Rest | سکون |

S

| English | Urdu |
|---|---|
| Statics | علم سکون۔ سکونیات |
| Smooth | چکنا |
| Support | سہارا |
| Scale | پیمانہ |
| State of rest | حالت سکون |
| System of forces | قوتوں کا نظام |
| Sine | جیب (جب) |
| Secant | قاطع (قط) |
| Symmetry | سڈول پن، تشاکل |
| Steel-yard | ٹک |
| Screw | پیچ |
| Sugar tongs | قندگیر |
| Sensitive | حساس |
| Solid cone | ٹھوس مخروط |
| Stable (Equilibrium) | قایم |

T

| English | Urdu |
|---|---|
| Tension | تناؤ |
| Triangle of forces | قوتوں کا مثلث |
| Tie | بند |
| Trigonometrical Theorems | مثلثی مسائل |
| Tangent | مماس (مس) |
| Treadle of a lathe | خراد کا پائدان |
| True balance | میزان صحیح |
| Thread of a screw) | چوڑی |
| Tetrahedron | چوسطحی۔ ذوار بعۃ السطوح |

U

| English | Urdu |
|---|---|
| Uniform | یکساں |
| Unlike (parallel forces) | مخالف |

| | |
|---|---|
| Rustable (equilibriam) | غیرقائم |
| **V** | |
| Vertical direction | سمت عمودی یا شاقولی |
| Velocity ratio | |
| Virtual work | موہوم کام |

| **W** | |
|---|---|
| Weight | وزن |
| Wheel and Axle | چرخ اور محور |
| Wheel barrow | ٹھیلہ |
| Work | کام |

## Technical Terms in Geometrical conics.

| | |
|---|---|
| Cone | مخروط |
| Conics | مخروطات |
| Conical | مخروطی |
| Concoid | مخروطی نما |
| Conoid | مخروط نما |
| Conoidal surface | مخروط نما سطح |
| Geometrical Conics | ہندسی مخروطیات |
| Rider | ردیف |
| Problem | |
| Parabola | شلجمی (قطع مکافی) |
| Parabolic (Curve, Figure, Solid) | شلجمی |
| Paraboloid | شلجمی نما |
| Locus | طریق |
| Focus | ماسکہ |
| Focal distance | ماسکی فاصلہ |
| Directrix (ices) | مرتب (مرتبات) |

| | |
|---|---|
| Symmetry | تشاکل |
| Symmetrical | متشاکل |
| Chord (s) | وتر (اوتار) |
| Axis (es) | محور (محاور) |
| Vertex (tices) | راس (رؤس) |
| Curve (s) | منحنی (منحنیات) |
| Construction | عمل |
| Ordinate | معین |
| Abscissa | فصلہ |
| Latus-Rectum (recta) | وترخاص |
| Semi-latus-rectum | نیم وترخاص |
| Double ordinate | دوگنا معین |
| Tangent (s) | مماس |
| Tangential | مماسی |
| Intercept (s) | مقطوعہ |
| Normal | عماد |

| | |
|---|---|
| Subtangent | زیرِ مماس |
| Subnormal | تحت العمود۔زیرِ عمود |
| Mean Proportional | وسط تناسب |
| Analysis | تحلیل |
| Contact | تماس |
| Point of contact | نقطہ تماس |
| Diameter (s) | قطر (اقطار) |
| Rectangle (s) - (contained by segts :) | سطح (سطوح) |
| Semi-latus Rectum | |
| Conjugate (diameter) | زوجی |
| Orthogonal (projection) | تظلیل قایم |
| Projection (s) | تظلیل۔ظل۔ظلال۔ |
| Project (V--conically, orthogonally) (Project A to infinity (Project an ellipse into a circle, (Project the Theorem etc. | بناؤ |
| Ellipse | ہلیلجی (قطع ناقص) |
| Elliptical (Functions, Integrals) | ہلیلجی (جملات۔کلیات) |
| Ellipsoid | ہلیلجی نما |
| Ellipticity | ہلیلجیت |
| Eccentricity | خروج المرکز |
| Major Axis | محور اعظم |
| Centre (of Ellipse | مرکز (ہلیلجی) |
| Minor Axis | محور اصغر |
| Auxiliary circle | امدادی دائرہ |
| Corresponding points | باہدگر نظیر نقطے |
| Corresponding chords | باہدگر نظیر وتر |
| Correspondence | نظریت |
| Mechanical construction | بنانے کی آلی ترکیب |
| Alternate (segment) | متبادل قطع |
| External (Bisector) | داخلی (منصف) |
| Internal (Bisector) | داخلی (منصف) |
| Image | خیال |
| Feet (of a perpendicular) | پایون |
| Envelope (V. N.) | |
| Director Circle | مرتب دائرہ |
| Aliter | متبادل ثبوت |
| Equiconjugate dimeters | مساوی مزدوج اقطار |
| Metrical property | امتدادی خاصیتیں |
| Supplimental chords | تکمیلی وتر |
| Hyperbola | ہذلولی (قطع زائد) |
| Hyperbolic | ہذلولی |
| Hyperboloid | ہذلولی نما |
| Hyperbolic Paraboloid | ہذلولی شلجمی نما |

| English | Urdu |
|---|---|
| Harmonic section | ہذلولی نما جسم شلجمی |
| Divide (harmonically) | موسیقی تقسیم |
| Transverse axis | قاطع محور |
| Transversal | |
| Semi-conjugate axis | نیم مزدوج محور |
| Rectangular hyperbola | قایم ہذلولی |
| Diagonal | قطر (اقطار) |
| Rectangle (Pp X Pp) | حاصل ضرب سطح |
| Asymtote (es) | متقارب |
| Asymtolic (cone) | متقارب مخروط |
| Rectilinear | مستقیم |
| Enunciation | دعوے |
| Conjugate Hyperbola | مزدوج ہذلولی |
| Orthocentre | مرکز عمودی |
| Cylinder | اسطوانہ |
| Cylindriod | اسطوانہ نما |
| Right circular (cylinder) | قایم مستدیر (اسطوانہ) |
| Generator | مولد |
| Generating lines | |
| Axial plane | محوری |
| Focal Sphere | ماسکی کرہ |
| Curve of section | تراش کا منحنی |
| Sheets (hyperboloid of 2 sheets) | ورق - اوراق (ہذلولی) |
| Elliptic section (of cone) | (مخروط کی) ایلیجی تراش |
| Hyperbolic section | ہذلولی تراش |
| Pole | قطب |
| Polar | قطبی |
| Polarity | قطبیت |
| Drawing-pins | نقشہ کشی کی کیلی |
| Endless string | رسی کا حلقہ |
| Exterior angle | خارجی زاویہ |
| Radius Vector | نیم قطر سمتی |
| Vectors | سمتی (سمتیات) |
| Rotors | دوری (دوریات) |
| Scalars | درجیات |
| Centroid | مرکز ہندسی |
| Equiconjugate (Diameters) | ساوی مزدوج قطر |
| Parallel Ruler | متوازی مسطر |
| Centre of Gravity | مرکز ثقل |
| Angular point (s) | راس زاویہ (رؤس الزاویہ) |
| Roll (V) | لڑھکنا |
| Concavity (s) | تقعر |
| Linear dimension | طولی ابعاد |
| Diamension | ابعاد |
| Similariy situated (Parabola) | متشابہ شکلاً و وضعاً |

| English | اردو |
|---|---|
| Confocals | ہم ماسکات |
| Confocal Parabolas | ہم ماسکات |
| Traids of lines | ثلاثیہ ثلاثیئے |
| Coaxial Parabolas | ہم محور شلجمی |
| Central conic | مرکزدار-تراش |
| Bead | دانہ |
| Collinear | ہم خط نقطے |
| Collinearity | ہم خطیت |
| Concentric | ہم مرکز |
| Maximum | اعظم |
| Quadrants | ربعات |
| Revolve | گردش کرنا-چکر لگانا |
| Duplicate Ratio | نسبت مثنانہ |
| Principal Axis | محاور اولیہ |
| Branch (Hyperbola) | شاخ |
| Family (of curve) | ایک قبیل (کے منحنی) |
| Concyclic points | ہم محیط نقطے |
| Curvilinear Quadrilateral | منحنی |
| Hyperboloid of revelution | تدویری ہذلولی نما |
| Linear relation | خطی ارتباط |
| Tangent triangle | مماسی مثلث |
| Inharmonic (Pencil, Range) | غیر موسیقی (مزبر) وسعت پنسل |
| Polar reciprocal | قطبی متکافی |
| Radical Axis | اصلی محور |
| Limiting points | انتہائی نقاط |
| Reciprocate | متکافی کرو |
| Range | وسعت |

| English | اردو |
|---|---|
| Wave motion | موجی حرکت |
| Simple Harmonic motion | سادی موسیقی حرکت |
| Period | وقت دوران |
| Phase | ہیئت |
| Amplitude | حیطۂ ارتعاش |
| Transverse wave motion | عرض موجی حرکت |
| Generating circle | تکوینی-زائندہ دائرہ |
| Wave length | طول موج |
| Frequency | تعدد |
| Wave crest | اوج |
| Hallow | حضیض |
| Longitudinal waves | طولی موجیں |
| Longitudinal wave motion | طول متموج حرکت |

| | |
|---|---|
| Wave curve | موجی منحنی |
| Displacement curve | منحنی انتقال |
| Compression | تکثیف - تغلیظ |
| Raretaction | تلطیف - ترقیق |
| Prong | شاخ |
| Tuning-fork | دوشاخہ |
| Isochronous | متساوی الادوار - مساوی الوقت |
| Loudness<br>Intensity | بلندی<br>حدت |
| Pulse | دھکا |
| Reflection of sound | آواز کا انعکاس |
| Lowest note | سب سے نیچے کا سر - پست ترین سر |
| Echoe | گونج |
| Pitch | امتداد |
| Speaking-tube | بات کرنے کی نلی |
| Flexible cord | لچک دار رسی یا تانت |
| Volume-elasticity | حجمی لچک |
| Strain | بگاڑ - فساد |
| Stress | زور |
| d p<br>d v | ف د<br>ف ح |
| Musical note | موسیقی سر |
| Noise | شور |
| Loudness | بلندی |

| | |
|---|---|
| Record | |
| Smoked-glass record | دھوئیں شیشے پر ترسیم |
| Style | |
| Toothed wheel | دندانہ دار چرخ یا چکر |
| Harsh | کرخت |
| Soft | نرم |
| Disc siren | قرص دار گائن |
| Whirling circle | گھوم چکر |
| Octave | سرگم |
| Rapidity of vibration | |
| (Scale) | سپتک |
| Dial | ڈائل |
| Musical intervals | ابعاد نغم |
| Major scale | |
| Major Chord | چڑھتی تان |
| Sub-dominant chord | اترتی تان |
| Dominant chord | |
| C | |
| D | |
| E | |
| F | |
| G | |
| A | |
| B | |

| | |
|---|---|
| **Sonometer**<br>**Monochord** } | |
| **Sounding-box** | بول بکس |
| **Bridge** | |
| **Antinode**<br>**Loop** | |
| **Node** | |
| **Fundamental note** | |
| **Tune** | نغمہ |
| **In unison** | |
| **Beats** | |
| **Sequence of waves** | موجوں کا تواتر |
| **The *stem* of the vibrating fork** | |
| **Harmonics**<br>**Overtones** } | |
| **Aliquot parts** | |
| **Richness of a note** | |
| **Musical stave** | |
| **Bass clef** | کیفیت |
| **Quality**<br>**Timbre** } | |

| | |
|---|---|
| **Violin** | بیلا |
| **Cornet** | ارگن-ارغنون |
| **Organ** | |
| **Key-note** | کھرج-متنافون نغمہ |
| **Pianoforte** | |
| **Impressed period of vibration** | |
| **Resonance** | گمک |
| **Free vibrations** | آزاد ارتعاش |
| **Forced vibrations** | قسری ارتعاش |
| **Tone** | سُرلی |
| **Sounding-board** | |
| **Induced vibrations** | امالی (ارتعاش) |
| **Sympathetic vibrations** | |
| **Resonator** | گمکیا |
| **Note** | |
| **Air-column** | |
| **Stationary vibration** | |
| **Organ pipe** | |
| **Reed pipe** | |
| **Mouthpiece** | |

| | | |
|---|---|---|
| Abydus | (ابی ڈسس) | ابی دوس |
| Achacan | (اکائین) | اکیائی |
| Achaemenid | (اکی منایڈ) | خاندان ہخامنشی |
| Achilles | (اکی لیز) | اکی لیس |
| Aeschylus | (اس کائی لس) | اس کائی لوس |
| Alcibiades | (السی بیاڈیز) | الکی بیادیس |
| Aphrodita | (افروڈایت) | افرودیت |
| Arbela | (اربیلا) | اربیل |
| Artabazus | (آرٹابازس) | آرتابازو |
| Assyria | (اسیریا) | اشور |
| Astyages | (استیاجیز یا استیاژ) | افراسیاب |
| **B** | | |
| Bronze Age | | عصر النحاس |
| Byzantium | (بائی زن ٹیم) | بائی زنطہ |
| **C** | | |
| Chalcedon | (کالسی ڈون) | چالکی دن |
| Chios | (کیوس) | خیوس |
| Cithaeron | (ستھی رون) | سیتھی رون |
| Croesus | (کری سس) | کری سوس |
| Cyzares | (کیاک سریز) | سیاکزار یا سیاوش |
| Cyprus | (سای پرس) | قبرس |

| | | |
|---|---|---|
| **D** | | |
| Darius | (ڈیریس) | داریوش یا دارا |
| Delos | (ڈی لواس) | دلوس |
| Delphi | (ڈیلفی) | دلفی |
| Dorian | (ڈوریئن) | دوریانی |
| **E** | | |
| Elean | (ایلیئن) | الیانی |
| Elis | (اے لس) | الیس |
| Eurypides | (یوری پڈیز) | یوری پڈیز۔ یوری پید |
| Euxine | (یوکسائن) | انشین یا اسود |
| **G** | | |
| Gaza | (گازا) | غزہ |
| **H** | | |
| Halys (River) | (ہالیس) | قزل ارماق |
| Helienes | (ہلی لینز) | ہلینی |
| Helot | (ہیلواٹ) | ہلوت |
| Jaxartes | (جیکسارٹیز) | جیحوں |
| **L** | | |
| Lacedaemonian | (لیسی ڈیمونیئن) | لک ڈمونی |
| Laconia | (لیسکونیا) | لقونیہ |
| Lysandar | (لائی سنڈر) | لیساندر |

**M**

| | | |
|---|---|---|
| **Macedonia** | (میسی ڈونیہ) | مقدونیہ |
| **Malli (tribe)** | | ملی |
| **Marmora or Propontus** | (مارمورا یا پون ٹس) | مرمورہ |
| **Memnon** | (میم نواں) | ممنُن |
| **Miletus** | (ملے ٹس) | ملطہ یا ملی توس |
| **Molossia** | (مولوسیا) | ملوسیہ |

**N**

| | | |
|---|---|---|
| **Naupactus** | (نوپاک ٹس) | نوپاکتوس |
| **Nearchus** | (نیارکس) | نیارکوس |
| **Nestor (King)** | (نیسٹرکس) | نستور |

**O**

| | | |
|---|---|---|
| **Oxus** | (اوکسس) | سیحون |

**P**

| | | |
|---|---|---|
| **Parysatis** | (پری ساتیس) | پری زادہ (شہزادی) |
| **Pasitigris** | (پاسی ٹگریس) | دریائے دجیل یا تارن |
| **Periander** | (پیری انڈر) | پریان در |
| **Persepolis** | (پرسی پولس) | اصطخر |
| **Philip** | (فلپ) | فیلفوس یا فیلقوس |
| **Phillippics** | (فلپکس) {وہ پرجوش تقریریں جو ڈموس تھینز نے فیلقوس کی مخالفت میں کی تھیں} | فیلقوسیات |
| **Phraortes** | (فرئیورتیس) | فریبرز |
| **Phrygia** | (فرگیہ) | فرغیہ یا فرجیہ |
| **Piracus** | (پای ریس) | پیریوس |

| | | |
|---|---|---|
| Ptolemy | (ٹالمی) | تولمی یا بطلیموس |
| Propontus | | مرموزہ |
| **R** | | |
| Rhegium | (رھگیم) | رگیوم |
| Roxane | (رکسانہ) | روشنک |
| **S** | | |
| Saronic (Gulf) | (سارونیک) | سارونی (خلیج) |
| Scythian | (سیتھن) | اسکیتھیا یا سیتھی |
| Sicily | (سسلی) | صقالیہ |
| Sidon | (سیڈوان) | سیدا |
| Simonides | (سائیمونی ڈیز) | سی مونی دیس |
| Sinope | (سائی نوپ) | اسنوف |
| Sophist | (سوفسٹ) | سوفسطائی |
| **T** | | |
| Taygetus | (ٹے گی ٹس) | کوہ تے گتوس |
| Thessaly | (تھسلی) | تھسالیہ |
| Tyre | (ٹایر) | تایر یا صور |
| Terirem | (ٹرائی ریمی) | سہ طبقہ جہاز |

# حضرت امیر خسروؒ کے کلام میں ہندی الفاظ

## تاجِ خسروی[1] کا ایک ادھورا[2] مضمون

از

جناب سید افتخار عالم صاحب۔ مصنف حیات النذیر وغیرہ

یہ بات مسلّم ہے کہ زمانہ جاہلیت میں تجارت کے رستے سے ہندوستان کے بہت سے الفاظ عرب میں پہنچ کر کچھ ایسے گھل مل گئے ہیں کہ لوگ اُن کو عربی زبان کی ملکیت سمجھتے ہیں لیکن ہزار ہا برس کے بعد اب کہیں جاکر فلسفہ زبان کی دُوربین سے پتا چلا ہے کہ عربی زبان میں بعض الفاظ اپنے حسب ونسب کے شجرے سے ہندی الاصل ہیں۔ اور اہل عرب نے اُن کو صرف اپنا جامہ تلفظ پہنا کر معرّب کرلیا ہے۔

اُبہُل = اوہبیر یا ہوبیر، اُملُج = آنولہ، انبج = آنب، اہلیلج یا ہلیلج = ہڑھ، باذنجان = بیگن، بلیلج = بہیڑہ، صندل = چندن، فلفل مویہ = پیپلا مول یا پیپلا مور، نیلوفر = نیلا آپت، نیلج = نیل، ہلہل = ہرہرہ، ناقیصر = ناگیسر، نارجیل = ناریل، مُج = مونگ، جزر = گاجر، قنبیل = کمیلہ، خولنجان = کلیجن، قرطم = کُسم، کات = کتھہ، کثیرا = کتیرا، کافور = کپور، ساج = سال، دُخاں = دہواں، فودنج یا فوتنج = پودینہ، فان = پان، عین = نین یا آنکھ، عاقرقرحا = اکرکرہ، اقباقبا = اکاکیا، بنج = بھنگ یا بھانگ، اگاذی = کیوڑا، خیار = کھیرا، کشف = کچھوا، طحال = تلّی،

---

[1] تاج خسروی حضرت امیر خسروؒ کی زیر تالیف سوانح عمری کا نام ہے ۱۲

[2] یہ مضمون بالکل نامکمل ہے۔ حضرت امیر خسروؒ کی اکثر تصانیف مطالعہ کرنے کے بعد اس عنوان کا خیال پیدا ہوا۔ خیال پیدا ہونے کے بعد حضرت امیر خسروؒ کی جتنی اور کتابیں پڑھیں اُن میں سے یہ چند الفاظ منتخب کرلئے گئے ہیں۔ اس ادھورے مضمون کی طلبی میں مولوی عبدالحق صاحب کے چار پانچ خط آئے۔ چونکہ مضمون ناقص تھا اور نامکمل اس لئے راقم مضمون نہیں چاہتا تھا کہ حضرت مولانا کے اُردو جیسے رسالے میں طبع ہو مگر مولوی صاحب اتنی سی بات پر اتنے خفا ہوگئے کہ راقم کو ترک موالات کی چلتی ہوئی دھمکی دی۔ ترک موالات کے ڈر کے مارے بالآخر جو کچھ بھی تھا بھیجنا پڑا۔ اس لئے مضمون ہذا میں جتنے بھی اسقام ہوں آنگا ب مولوی عبدالحق صاحب کی گردن پر ہے بندہ بری الذمہ ہے ۱۲

قندول = کا پھل، جَوَار = جوارے، ارم = آرام، ذات = جات، رشحہ = رسنا، قحف = کھاپڑ یا کھوپڑی، دار = دُوار، سرشف = سرسوں، مغ = مینہ وغیرہ۔ یہ کہاں کے الفاظ ہیں؟ ان میں سے ایک ایک کو دیکھو اور شجرۂ نسب کا پتہ چلاؤ تو یقیناً سب کو ہندی الاصل پاؤ گے۔

واقعہ یہ ہے کہ قدیم الایام سے عرب و ہند میں لین دین کا بازار گرم تھا۔ شیوع اسلام کے ساتھ ساتھ یہ رشتۂ تجارت اور بھی مضبوط و مستحکم ہو گیا۔ عربی مسلم یقیناً پہلی ہی صدی ہجری سے یہاں تشریف لانے لگے وہ سب کے سب تجارت پیشہ تھے۔ یہاں آئے تو اپنے ملک کی پیداوار بھی اپنے ساتھ لائے اور یہاں سے اُس کے معاوضے میں قدرتی اشیاء اور دیگر انسانی مصنوعات زنبیلوں میں بھر بھر کر اپنے گھر لے گئے۔ عرب کی پیداوار جو یہاں دے گئے تھے اُس کے ساتھ ساتھ اپنی زبان کے چند الفاظ بھی یہاں چھوڑ گئے اور اسی طرح یہاں کے سامان کے ساتھ یہاں کی زبان کے بھی چند الفاظ اپنے ساتھ لیتے گئے۔ مگر اپنے گھر لے جا کر اُن کا ہندی لباس اُتار پھینکا اور اپنے ملک کا لباس پہنا دیا جس کو معرب کہتے ہیں۔

اپنے ملک کے جو الفاظ یہاں چھوڑ گئے اُن کے ساتھ دیکھو ہندیوں نے کیا برتاؤ کیا۔ جناب کو جن آو[1]، انتقال کو انت کال، اختیار کو ادھی کار، انتہا کو انت کال، برجیس کو برہسپت، مریخ کو منگل کر دیا۔

اسی طرح آج تک ہم یہ سمجھے بیٹھے تھے کہ عربی کی طرح فارسی نے بھی سنسکرت سے اور سنسکرت نے فارسی سے مبادلۂ الفاظ بالالفاظ کے طور پر ایک دوسرے سے قرض حسنہ لے کر اپنی اپنی زبان کو پھیلایا ہے مگر

[2] پس از سی سال این معنی محقق شد بہ خاقانی کہ بورانی است باذنجان و باذنجان بورانی

خدا اُس فلسفی زبان کو جنت نصیب کرے جس نے ایک نیاریئے کی طرح چھان بین کر کے یہ ثابت کر دیا کہ فارسی اور سنسکرت دو مُنہ بولی نہیں بلکہ دو حقیقی اور سگی بہنیں ہیں۔ بدقسمتی نے دونوں کو ایک ساتھ دیس نکالا دیا۔ اگر ایک کو ایران اور دوسرے کو ہندوستان اپنے گھر میں نہیں بلکہ اپنے دل میں جگہ نہ دیتا تو یہ دونوں غریب الوطنیں خدا معلوم کہاں کہاں ٹھوکریں کھاتی پھرتیں۔

---

[1] میری رائے میں یہ صحیح نہیں ہے انت کال مرکب لفظ ہے انت کے معنی انتہا اور کال بمعنے وقت یعنی آخری وقت اسے انتقال سے کچھ تعلق نہیں۔ (اڈیٹر)

بہرحال اس انکشاف نے ہم کو بڑے مغالطے سے بچا لیا ورنہ ہم خالق سے مخلوقات تک بلکہ انسانی مصنوعات تک ایک بڑی لمبی فہرست ایسے سنسکرت الفاظ کی تیار کر سکتے تھے جو فارسی زبان میں ایرانی لباس پہنے کتابوں میں دیکھے اور کانوں سے سُنے جاتے ہیں۔ ہزاروں برس کی جدائی، سکونت میں بُعدالمشرقین، آب و ہوا کا اثر کلوں جبڑوں کی بناوٹ، لب و دہان کی جنبشیں، گلوں کی آوازیں، انقلاب کا طوفان اور رسم و رواج کے اختلاف نے ایک لفظ نیلا آہت کو نیل ہر، نیلوپل، نیلوفل، نیلو ہرا و رنیلو فر کر دیا۔ ورنہ اصل میں یہ ایک ہی درخت کے پھول ہیں ایک ہی درخت کی شاخوں میں کھلتے ہیں۔ سونگھو تو وہی ایک خوشبو۔ دیکھو تو وہی ایک رنگ روپ۔ چکھو تو وہی ایک مزا۔ مصرف میں لاؤ تو وہی ایک اثر۔ یہ مشتے نمونہ از خروارے ہے۔ ورنہ اعضائے بدن، اجناس، درندے، پرندے، مویشی، اعداد شمار، اور دیگر مصنوعات انسانی کے نام لیتے چلے جاؤ دونوں زبانوں کے الفاظ میں صرف وہی لب و دہان کی جنبشوں کا تھوڑا تھوڑا اثر پاؤ گے مگر اس کے یہ معنی نہیں ہیں کہ فارسی اور سنسکرت کے تمام ترلغات اصل میں ایک ہی ہیں صرف تلفظ کا تھوڑا بہت فرق ہو گیا ہے نہیں ایسا نہیں ہے بلکہ دونوں زبانوں میں ہزارہا الفاظ ایسے بھی ہیں جو مشترکہ نہیں بلکہ اپنی اپنی ذاتی ملکیت اور اپنا اپنا ذاتی مال ہے اور ہم کو اس وقت اسی قسم کے الفاظ سے غرض ہے۔ لہٰذا اس قسم کے ہندی الفاظ جن لوگوں نے فارسی زبان میں استعمال کئے ہیں وہ تین گروہوں میں تقسیم ہو سکتے ہیں۔

(۱) ایک وہ گروہ جو کبھی ہندوستان میں نہیں آیا۔

(۲) دوسرا وہ گروہ جو ہندوستان آیا اور چلا گیا یا یہیں رہ پڑا۔

(۳) تیسرا خاص ہندوستانی گروہ۔

گروہ اوّل میں ہم کو اس وقت تک صرف حکیم سنائی ملے ہیں۔ یہ حضرت یقیناً کبھی ہندوستان میں تشریف نہیں لائے۔ مگر آج سے نو سو برس پہلے یعنی پانچویں صدی ہجری میں ہندوستان کے پانی کو اس طرح استعمال فرماتے ہیں [۱]

نہ درآں معدہ جز حسد زندہ        نہ درآں دیدہ قطرۂ پانی

---

[۱] سخندان فارس ۱۲

گروہ دوم میں ایک سلسلہ نامتناہی ہے جو ہنوز منقطع نہیں ہوا۔ لیکن یہاں ہم اُن لوگوں کے نام بتائیں گے جنھوں نے حضرت امیر خسرو کے پہلے اپنی تصانیف میں ہندی الفاظ استعمال کئے ہیں۔

گروہ دوم میں حضرت شیخ سعدی کا نام لیا جاتا ہے کہ وہ ہندوستان میں تشریف لائے تھے۔ اُن کا ہندوستان آنا گو صحیح ہو مگر یہ قطعی غلط ہے کہ حضرت نے (سعدی کہ گفتہ ریختہ در ریختہ دُر ریختہ + شیر وشکر آمیختہ ہم ریختہ ہم گیت ہی) یہ غزل تصنیف فرمائی تھی۔

حضرت شیخ فریدالحق المشہور بہ گنج شکر۔ یہ حضرت ایک جگہہ فرماتے ہیں "راستا بگوید، آدھانتوں چپا بگوید، آدھانتوں پیش بگوید، آدھانتوں در دل بہ قوت تمام ضرب کند، ایہانتوں بعدہٗ، چوں بگفتن ایں ذکر بدل ذوق آید یک ضربے بدیں طور کند، ایہی ہی"

حضرت شاہ بوعلی قلندر نے ایک موقع پر حضرت امیر خسرو سے فرمایا تھا "از ہیرے ہائے خود چیزے بگو" یعنی اپنی غزلیں سناؤ۔ امیر خسرو نے وہ اپنی مشہور غزل سنائی جس کا مطلع یہ ہے ؎

اے کہ گوئی ہیچ مشکل از فراقِ یار نیست　　گر امید وصل باشد ہمچناں دشوار نیست

حضرت امیر خسرو کے پیر و مرشد حضرت نظام الدین اولیا نے ایک مرتبہ فرمایا تھا کہ کلام حق را در روز میثاق بہ آہنگِ پوربی شنیدم۔

گروہ سوم میں ہم کو محمود غزنوی کے زمانے کا ایک راجہ ملا ہے جس نے شاہ ممدوح کی اطاعت قبول کرلی تھی اور زبان سنسکرت میں ایک قصیدہ لکھکر پیش کیا تھا جس میں بہت سے عربی و فارسی الفاظ استعمال کئے گئے تھے۔ اسی طرح یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ امیر خسرو سے پہلے گجرات کے کسی ہندو نے صنعت ملمع میں ایک نظم تصنیف کی تھی جس میں عربی و فارسی و بھاشا اور سنسکرت کے الفاظ استعمال کئے گئے تھے۔ ان دونوں چیزوں کا کچھہ کچھہ پتا چل گیا ہے مگر ہنوز قصیدہ اور نظم پردہٗ خفا میں ہے۔

اب ہم اُس سرحد پر پہنچ گئے ہیں جہاں ہم کو ٹھیرنا ہے اور وہ سرحد خسروی ہے۔ اس میں کچھ شک نہیں کہ امیر خسرو سے پہلے جن لوگوں نے ہندی کے دو ایک لفظ اپنی گفتگو یا اپنی تصنیفات میں استعمال کئے ہیں اُن کا عدم وجود اگرچہ برابر ہے تاہم وہ قابل توجہ اور قابل شکریہ ضرور ہیں۔ مگر حضرت امیر خسرو اُن

لوگوں میں ایک نمایاں اور ممتاز بزرگ ہیں۔ انھوں نے الفاظ ہندیہ کا استعمال فارسی زبان میں اس کثرت سے کیا ہے کہ اس کا احصا مشکل ہے۔ بہرحال حضرت امیر خسرو نے ہندی الفاظ کو فارسی زبان میں طرح طرح سے استعمال کیا ہے۔ کہیں اسم کی صورت میں کہیں فعل کی صورت میں کہیں فقرے کی صورت میں کہیں صنعت ایہام میں کہیں صنعت ترجمۃ اللفظ میں کہیں صدا کی صورت میں کہیں ظرافت کے پیرایے میں۔ نمونے کے طور پر چند مثالیں ملاحظہ ہوں۔

(۱) بیڑہ :- پان کا بیڑہ

صفتِ بیڑۂ تنبول کہ نزدِ ہمہ خلق      بہ ازاں نیست نباتے بہمہ ہندوستاں

(۲) بیلا :- پھول کی قسم

یک گُل بیل وده دیگر دروں      گُل زگُل وگُل زگُل آید بروں

(۳) بہاری :- قسم جامہ

لرزۂ یک نوئے بہاری بہ تن      برگُلِ صد برگ دریده کفن

(۴) پترہ :- چاندی سونے وغیرہ کا پتر

کہربا را کدام دولت ازاں بالاتر کہ گوہر شاہی سوئے خودش کشد، پترہ وارے ازاں برائے خویش نگاہ ندارم کہ چوں طینت بندہ ازاں کوب مہابت شمشیر شاہ کا فرشکن بشکستہ است ؎

داند ہمہ کس کہ چوں سفالے بشکست      از پترۂ زر درست نتواں کردن

(۵) پلہ :- پھول کی قسم

بہ نجر کشاده گُلِ لعل از پلہ      غرق بجوں ناخنِ شیرِ پلہ

(۶) پگ :- پاگ، پگڑی

اے دہلی والے بتانِ ساده      پگ بستہ وچیرہ کج نهاده

(۷) تل اور تیل اور تیلی

تیلی پسرے کہ می فروشد تیلے      از دست وزبانِ چربِ او واویلے

خالے بہ لبش دیدم و گفتم کہ تل است　　گفتا کہ برو، نیست درین تل تیلے

(۸) جائی :- جوہی یا جوئی۔ پھول کی ایک قسم

جائے نہ در باغ زگل ہائے جائے　　مرغ درافغاں کہ بگیرند جائے

(۹) جھمرلی :- قسم جامہ

جھمّرلی و بہاری خوب　　چوں تحفۂ نوبہار مرغوب

(۱۰) چندنا :- پھول کی قسم

چندنہ در شہر کہ در روم و روس　　جمع شود بر سرِ شاہ و عروس

(۱۱) چنپا :- پھول کی ایک قسم

طرفہ گلِ چنپہ بہ عالم کہ دید　　کانِ زمرد کہ زر آرد پدید

(۱۲) دہی لیہو دہی :- دہی بیچنے والیوں کی صدا

گجری تو کہ در حُسن و لطافت چو مہی　　آں دیگِ دہی بر سرِ تو چتر شہی

از ہر دو لبت شہد و شکر می ریزد　　ہرگاہ بگوئی کہ دہی لیہو دہی

(۱۳) ڈونا :- پھول کی قسم

دگر دونہ کہ آں ریحانِ ہنداست　　ز تری بُوش در خورِ پسنداست

(۱۴) ڈولا :- سواری کی قسم

بہ ڈولہ در نشست آں در کرم نشر　　چو خیلِ مومناں در پلہ حشر

(۱۵) رائے چنپا :- پھول کی ایک قسم

دگر آں رائے چنپا شاہِ گلہا　　کہ بُویش مشک بار آمد چو سُنبلہا

(۱۶) سی وسی :- سیو سیو، شیو شیو، چھیو چھیو۔ کپڑا دہونے کے وقت دہوبی یہی آوازیں اپنی زبان سے نکالتے ہیں۔

"بازانِ پاسے دام ماہی گیراں بپائے آب گازراں گزشتم، ہر یک را دیدم کہ در ہر ہفتہ صد درم فی

وسی وسی فریاد می کرد، پرسیدم کہ ماہی گیر چوں ازشست می جنبد مصرعہ
نہ گازہست انڈ یشے کہ سی وسی ہمی گوید

(۱۷) سیوتی :- پھول کی ایک قسم

سیوتی خوش کہ کنندش گلاب ‏ ‏ ‏ ازہمہ سوا و ہمہ روے آب

(۱۸) کتہ گر :- کٹھ گھر

"فرمان دادند کہ ہرکسے درعقب خیمۂ خویش کتہ گر یعنی حصار چوبیں کشد،،

(۱۹) کیوڑا

کیوڑہ ہر برگ چو سیم سپید ‏ ‏ ‏ عود از و سوختہ چوں مشک بید

(۲۰) کرنہ :- پھول کی ایک قسم

دگر کرنہ کہ چوں زد جست بوئے ‏ ‏ ‏ معطر گرددازیک خانہ کوئے

(۲۱) ندی :- دریا- ہم دیکھتے ہیں کہ حضرت امیر خسرو نے نہ صرف فارسی زبان کے ساتھ بلکہ عربی زبان کے ساتھ بھی کچھ ایسا ہی سلوک کیا ہے- ایک جگہ فرماتے ہیں-

"مگر نمی دانی کہ جواں مردیِ ابر بر دریا چناں باشد کہ جود اللئیم علی اللئی و ریختن باراں بر خشکی چناں کہ ندی البرّ علی السائل،،

مطلب یہ ہے کہ دریا میں بارش کا ہونا ایسا ہی بیکار ہے جیسے لئیم الطبع کی سخاوت تو انگر پر اور خشک زمین پر مینہ کا برسنا ایسا ہی مفید ہے جیسے کوئی کریم محتاج سائل کو دے- ندی البر علی السائل میں ذرا ندی کو تو دیکھو کیسا صاف ہندی دریا بہتا ہوا معلوم ہوتا ہے-

(۲۲) مار مار :- بزن بزن

"ازدراں نبرد را فرمان داد تا گرداگرد حصار حلقہ بستند از بروں تیراندازاں تیر می انداختند و ازدروں ہندواں مار مار فریاد می کردند،،

(۲۳) مارے مارے

| | | |
|---|---|---|
| ہندو بچہ ببر کشیدم بارے | از زلف کجش گسستہ دیدم تارے | ایہام لسانین |
| گفتم صنما بگو چہ باشد ایں تار | فریاد برآورد کہ مارے مارے | |

(۲۴) بول سری :- مول سری

بول سری خرد و بزرگ از ہنر خورد و بزرگ از ہنرش بہرہ ور

(۲۵) نائی :- حجام

| | | |
|---|---|---|
| یک طفل ہمی رفت بصد زیبائی | حجام بدنبال وے از رعنائی | ایہام لسانین |
| گفتا کہ بیایم و ببرم سر موت | فریاد برآورد کہ نائی نائی | |

اب ہم ذیل میں حضرت امیر خسرو کی دو ایسی غزلیں لکھتے ہیں جن میں فقرے کے فقرے ہندی الفاظ کے موجود ہیں۔

(۲۶) فقرے کے فقرے ملاحظہ ہوں۔

زحالِ مسکیں مکن تغافل دورائے نیناں بنائے بتیاں
کہ تابِ ہجراں ندارم اے جاں نہ لیہو کاہے لگائے چھتیاں

شبانِ ہجراں دراز چوں زلف و روز وصلت چو عمر کوتاہ
سکھی پیا کو جو میں نہ دیکھوں تو کیسے کاٹوں اندھیری رتیاں

یکایک از دل دو چشم جادو بصد فریبم ببرد تسکیں
کسے پڑی ہے جو جا سناوے پیارے پی کو ہماری بتیاں

چو شمع سوزاں چو ذرہ حیراں ز مہر آں مہ بگشتم آخر
نہ نیند نیناں نہ انگ چینا نہ آپ آویں نہ بھیجیں پتیاں

بحقِ روزِ وصالِ دلبر کہ داد مارا فریب خسرو
سپیت منکے وراے راکھوں جو جائے پاؤں پیا کی کھتیاں

---

(۲۷) اِس غزل میں بھی فقرے کے فقرے ہیں

خار شدم زار شدم لٹ گیا[۵۱] — در غمِ ہجر تو کمر توتہ ہے

یار نہیں دیکھتا ہی سوئے من — بے گنہ ہم ساتھ عجب روتہ ہے

روئے تو رونق شکنِ آفتاب — سرو بہ بین قدِ تو بوتہ ہے

گاہ ز خسرو تو نہ گفتہ کہ بیٹھ — وہ چہ کند بھاگ مرا ھوتہ ہے

(۲۸) اس میں بھی فقرے اور الفاظ ہیں

ہندو بچہ ہیں کہ عجب حسن دھرے چھے[۵۲] — بر وقت سخن گفتن مُکھ پھول جھرے چھے

گفتم ز لبِ لعلِ تو یک بوسہ بگیرم — گفتا کہ ارے رام ترک کا ہین کرے چھے

(۲۹) برما:۔ سوراخ کرنے کا آلہ

برماست نظم خسرو ناوک زنی نہ دانم — کا ہوئے ہندیم من سنے اُشترے جھیزم

(۳۰) لات:۔ ترجمۂ قدم

عاشقِ صورتِ خوبیم کہ خلقے ہمہ سر — بر درِ کعبہ و ما بر قدم لات نہیم — ایہام سائین

(۳۱) اس میں بھی فقرے کے فقرے ہیں اور دیکھو کہ کس قدر صاف ہیں۔

زرگر پسرے چو ماہ پارا[۵۳] — کچھ گھڑیے سنواریے پکارا

نقدِ دل من گرفت و شکست — پھر کچھ نہ گھڑا نہ کچھ سنوارا

(۳۲) حضرت امیر خسرو اب ان تصرفات سے بھی آگے قدم بڑھاتے ہیں اور اجتہاد کی صورت

---

۵۱ اس غزل میں اور بھی شعر ہیں مگر وہ صحیح نہیں پڑھے گئے۔ ماسوٰی اس کے یہ غزل جامی کی طرف بھی منسوب ہے، مگر بہ تغیر الفاظ۔ میرے پاس ایک خاندانی کشکول ہے اُس میں امیر خسرو کے نام سے یہ غزل لکھی ہوئی ہے ۱۲

۵۲ فرہنگ آصفیہ ۱۲

۵۳ نکات الشعراء میر تقی میر ۱۲

اختیار کرتے ہیں۔ چلنا ایک ہندی مصدر ہے۔ حضرت نے اس کا فارسی مصدر چلیدن[۱] بنا لیا۔ بنالیا
تو استعمال بھی ضرور کیا ہوگا۔ مثال ہنوز دستیاب نہیں ہوئی۔
اِس مضمون میں حضرت امیر خسرو کی خالق باری کو بالکل نہیں چھوا گیا۔

ناقص نگار

افتخار

---

[۱] فرہنگ آصفیہ ۱۲

# انگریزی الفاظ کی تذکیر و تانیث

مراسلہ منجانب مولوی نعیم الرحمن صاحب ایم اے - پروفیسر پریزیڈنسی کالج مدراس
معتمد محفل غزاز (مدراس)

تذکیر و تانیث کا مسئلہ اول تو اردو زبان میں یونہیں بہت ٹیڑھا ہے لیکن اُن انگریزی الفاظ نے جو زبان میں داخل ہوگئے ہیں یا داخل ہوتے جاتے ہیں اس مسئلہ کو اور مشکل کر دیا ہے۔ زبان کے الفاظ میں تو اہل زبان کا تتبع کیا جاتا ہے اور یہ کافی ہے۔ لیکن انگریزی دخیل الفاظ کے لئے ہمیں کوئی سند نہیں ملتی اور اس لئے ہر شخص اپنے اختیار و تمیز سے مذکر یا مونث لکھ دیتا ہے۔ اس سے اُردو لکھنے اور بولنے والوں کو بہت پریشانی ہوتی ہے۔ یا تو ان الفاظ کی تذکیر و تانیث کا تعین کر دیا جائے یا ایسے قاعدے منضبط کر دیے جائیں کہ آیندہ کے لئے یہ مسئلہ بالکل صاف ہو جائے۔

محفل عنزاز مدراس نے سب سے پہلے اس طرف انجمن کو توجہ دلائی اور اب اس کی قابل سکرٹری نے ایسے الفاظ کی ایک فہرست مرتب کر کے بھیجی ہے جو شایع کی جاتی ہے۔ ملک کے قابل اور مستند ادیبوں اور انشا پردازوں سے التجا ہے کہ وہ براہ کرم اس کے متعلق اپنی رائے کا اظہار فرما کر ممنون فرمائیں۔ اوّل تو جو الفاظ اس فہرست میں درج ہیں اُن کی تذکیر و تانیث کا تعین فرما دیں دوسرے اگر ایسے قواعد منضبط ہو سکتے ہوں جو اس مسئلہ پر حاوی ہوں تو عنایت فرما کر اُن سے آگاہ فرمائیں تاکہ یہ مسئلہ آسانی سے اور متفقہ طور پر طے ہو سکے۔

میری رائے میں قواعد ذیل اس معاملہ میں تھوڑی بہت رہنمائی کر سکتے ہیں۔

۱۔ اُردو زبان کا یہ عام قاعدہ ہے کہ جن الفاظ کے آخر میں الف یا ہ ہوتی ہے وہ مذکر سمجھے جاتے ہیں اور جن کے آخر یائے معروف ہوتی ہے وہ مونث۔ یہی قاعدہ ان نئے الفاظ پر بھی حاوی ہوگا۔

۲۔ یہ دیکھنا ہوگا کہ دخیل لفظ کا کوئی مرادف یا قریب مرادف یا ہم شکل پہلے سے ہماری

زبان میں موجود ہی یا نہیں۔ اگر ہے تو اسی سے اس کی تذکیر و تانیث کا قیاس کیا جائے۔ مثلاً
اسکالرشپ کو اُردو میں وظیفہ کہتے ہیں اس لئے اسکالرشپ بھی مذکر ہوگا۔ اسی طرح اسٹیشن
(ریل گھر) پوسٹ آفس (ڈاک خانہ) مذکر سمجھے جائیں گے۔ پارلیمنٹ ایک قسم کی مجلس ہے اس لئے
وہ مونث ہوگی۔ اسی طرح کانگرس اور کانفرنس بھی مونث ہونگی۔ یہی حال لیمپ۔ فوٹو وغیرہ کا
ہے۔ چاک اُردو کے لفظ چاک کا ہم شکل ہے وہ مذکر ہے تو یہ بھی مذکر ہوگا۔

۳۔ لفظ کی ہیئت و شکل اور صوت اور معانی کا بھی لحاظ کرنا پڑے گا۔ بعض الفاظ اپنی
صوت اور ہیئت سے اپنی تذکیر و تانیث بتاتے ہیں اور بعض اپنے معانی سے۔ مثلاً جو چیزیں
نازک، کم زور اور چھوٹی ہیں وہ مونث ہونگی اور جو قوی اور بڑی ہیں وہ مذکر۔ مثلاً انسٹیٹیوٹ
اپنی ہیئت اور صوت سے خود بخود مذکر معلوم ہوتا ہے۔ اسی طرح پین مونث۔ پاڈپو مذکر اور راکٹ
مونث۔

۴۔ جو الفاظ تفعیل کے وزن پر آتے ہیں وہ عموماً مونث ہوتے ہیں اور اسی طرح اکثر وہ
ہندی الفاظ جن کے آخری حرف سے پہلے یائے معروف ہوتی ہے۔ جیسے کھیر۔ بھیڑ۔ بھیر۔ نکسیر
ڈھیل۔ کیل۔ نیند۔ کھیل وغیرہ۔ اسی قیاس پر انگریزی الفاظ مثل ٹیم، اسٹیم، ریل، بیر وغیرہ
بھی مونث ہونگے۔

معتمد صاحب محفل غزاز نے اپنی فہرست میں بعض ایسے انگریزی الفاظ بھی درج کر دیے ہیں
جو اُردو میں اب تک داخل نہیں ہوئے اور نہ اہل زبان کی زبان سے کبھی سنے گئے۔ ممکن ہے
کہ مدراس میں بولے جاتے ہوں۔

اڈیٹر

مدراس - مورخہ ۲۲ ردسمبر سنہ ۱۹۲۰ء

من جانب معتمد محفل غزاز - مدراس

بخدمت اقدس جناب سکرٹری صاحب انجمن ترقی اُردو - اورنگ آباد دکن

معظم ومکرم بندہ - السلام علیکم

جناب کے والانامہ نمبر ۷۱۵۴ مورخہ ۱۲ ستمبر سنہ ۱۹۲۰ء کے جواب میں میں علیحدہ ذیل میں اُن انگریزی الفاظ کی فہرست حسب طلب جناب ارسال خدمت کررہاہوں جو اُردو میں استعمال ہوتے ہیں - اُسی تلفظ میں استعمال ہوتے ہیں (یا کم وبیش وہی) جو انگریزی میں ہے - مگر اُردو بولنے اور لکھنے والے اُن کو مختلف اوقات میں مختلف جنس کے ساتھ استعمال کرتے ہیں - یعنی کبھی مذکر اور کبھی مؤنث - ایسے الفاظ کے متعلق خصوصاً اور دیگر انگریزی الفاظ جو اُردو میں مستعمل ہوتے ہیں اُن کے متعلق عموماً جناب سے استدعا ہے کہ براہ کرم انجمن ترقی اُردو کے جلسے میں (بہ اثناء اجلاس محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس) پیش فرماکر اُن کی تجنیس کی نسبت قواعد وضوابط کی تعیین کے لئے تحریک فرمائیں - اس کے متعلق جو کچھ فیصلہ ہو اور جس طریق سے وہ اس کا ہمیشہ کے لئے تصفیہ کرنا چاہیں اُس سے خاکسار کو بھی اطلاع دے دی جائے تو عین سرفرازی ہوگی -

اراکین محفل غزاز کے خیال میں جس طرح یہ علیٰ بناء الفطرۃ ناممکن ہے کہ انگریزی الفاظ (خواہ بالاصالۃ خواہ بہ تغیر شکل) اُردو میں نہ آئیں ویسے ہی ہندوستان کے تمام صوبجات (ماسوا دہلی وآودھ) کے لئے واحد اور صحیح اُردو بولنے اور اُس سے اُتر کر دنیا کے دیگر اہل زبان کے اُردو پڑھنے اور ضبط تحریر ومعرض تقریر میں لانے کے لئے اس نوع کے انگریزی الفاظ کی تعیین جنس بھی لازبس لابدی امر ہے -

اُمید کہ جناب ضرور اس کی طرف توجہ فرمائیں گے - والسلام

خاکسار :- محمد نعیم الرحمٰن (ایم - اے)
معتمد محفل غزاز

# فہرست الفاظ مشکوک الجنس

## جو انگریزی سے اُردو میں داخل ہو گئے ہیں

| شمار | لفظ بہ صورت اُردو | صورت انگریزی | شمار | لفظ بہ صورت اُردو | صورت انگریزی |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | اپیل | Appeal | ۱۷ | پتلون | Pentaloon |
| ۲ | ارا روٹ | Arrowroot | ۱۸ | پٹاس | Patash |
| ۳ | اسٹیشن | Station | ۱۹ | پلٹس | Poultice |
| ۴ | اگزبیشن | Exhibition | ۲۰ | پن | Pin |
| ۵ | آکسیجن | Oxygen | ۲۱ | پنس پینس | Pinnance |
| ۶ | اکنالجمنٹ | Acknowledgment | ۲۲ | پولیس | Police |
| ۷ | انسٹیٹیوٹ | Institute | ۲۳ | ترپال | Tarpaulin |
| ۸ | اونس | Ounce | ۲۴ | ترم۔ ترئی | Trumpet |
| ۹ | بابن نیٹ | Babylonic net | ۲۵ | ٹیلی گراف | Telegraph |
| ۱۰ | بک پوسٹ | Book-post | ۲۶ | جنوری | January |
| ۱۱ | بلبل ٹین | Velocteen | ۲۷ | جیل | Jail |
| ۱۲ | بنیان | Banian | ۲۸ | چاک (کھریا) | Chalk |
| ۱۳ | بوٹ | Boat | ۲۹ | جولائی | July |
| ۱۴ | پارلیمنٹ | Parliament | ۳۰ | چیف کورٹ (کورٹا) | Chief Court |
| ۱۵ | پالش | Polish | ۳۱ | ڈامج | Damage |
| ۱۶ | پائپ | Pipe (تمباکو پینے کا) | ۳۲ | ڈپازٹ | Deposit |

| شمار | لفظ بصورت اردو | صورت انگریزی |
|---|---|---|
| ۳۳ | ڈپو | Depot |
| ۳۴ | ربڑ | Rubber |
| ۳۵ | روڈ | Rod |
| ۳۶ | ریل (پٹڑی) | Rail |
| ۳۷ | ریل | Reel |
| ۳۸ | ساس پان | Sauce-pan |
| ۳۹ | سرکل | Circle |
| ۴۰ | سفیرمینا | Sappers and miners |
| ۴۱ | اسکالرشپ | Scholarship |
| ۴۲ | سکنڈ (وقت) | Second |
| ۴۳ | سلیپر | Sleeper |
| ۴۴ | سنیٹ | Senate |
| ۴۵ | سول سروس | Civil Service |
| ۴۶ | سول کورٹ | Civil Court |
| ۴۷ | سیونگ بنک | Savings bank |
| ۴۸ | فائل | File |
| ۴۹ | فروری | February |
| ۵۰ | فیملی | Family |
| ۵۱ | کاربان | Carbon |
| ۵۲ | کاٹرائی | Cartry |
| ۵۳ | کانشنس | Conscience |
| ۵۴ | کانفرنس | Conference |
| ۵۵ | کانگرس | Congress |
| ۵۶ | کلاک (گھڑی) | Clock |
| ۵۷ | کمپاس | Compass |
| ۵۸ | کمسریٹ | Commissariat |
| ۵۹ | کمیشن | Commission |
| ۶۰ | کوتل گارد | Quarter guard |
| ۶۱ | کیش | Cash |
| ۶۲ | گاچ | Gauze |
| ۶۳ | گارد | Guard |
| ۶۴ | سائنس | Science |
| ۶۵ | بائیسکل | Bicycle |
| ۶۶ | سائیکل | Cycle |
| ۶۷ | اسٹول | Stool |
| ۶۸ | پلیٹ فارم | Platform |
| ۶۹ | اسٹیم | Steam |
| ۷۰ | رن (کرکٹ میں) | Run |

| شمار | لفظ بصورت اُردو | صورت انگریزی |
|---|---|---|
| ۷۱ | ٹایم پیس | Time-piece |
| ۷۲ | گڈ ایوننگ | Good-evening |
| ۷۳ | گڈ بائی | Good-bye |
| ۷۴ | گڈ مارننگ | Good-morning |
| ۷۵ | گڈ نائٹ | Good-night |
| ۷۶ | گرس | Gross |
| ۷۷ | گیٹس | Garters |
| ۷۸ | لاسٹک | Elastic |
| ۷۹ | فوٹو | Photo |
| ۸۰ | لالٹین | Lantern |
| ۸۱ | لین کلیر | Line clear |
| ۸۲ | مسکوٹ | Mess in court |
| ۸۳ | مسمریزم | Masmerism |
| ۸۴ | مشن | Mission |
| ۸۵ | مئی (مہینہ) | May |
| ۸۶ | میگزین | Magazine |
| ۸۷ | میل (ٹرین) | Mail |
| ۸۸ | میل (ڈاک) | Mail |
| ۸۹ | ناول | Novel |
| ۹۰ | مارکیٹ | Market |
| ۹۱ | موٹر | Motor |
| ۹۲ | وکٹوریا کراس | Victoria cross |
| ۹۳ | ویفر | Wafer |
| ۹۴ | ہومیوپیتھک | Hom eopathic |
| ۹۵ | ہیٹ | Hat |
| ۹۶ | ووٹ | Vote |
| ۹۷ | وکٹ | Wicket |

ذیل میں میں وہ الفاظ درج کرتا ہوں جن کی جنس کے متعلق اُردو کی زبردست لغت "فرہنگ آصفیہ" بالکل خاموش ہے۔

(۱) اسٹابری (۲) انسٹیٹیوٹ (۳) اونس (۴) ٹبل ٹین (۵) پوسٹ آفس (۶) پوسٹل گارڈ (۷) پمفلٹ (۸) ٹرم (۹) ٹیٹل (یا ٹیٹر) پیج (Title-page) (۱۰) ٹیلی گراف (۱۱) ٹیلی گرام (۱۲) ٹین (۱۳) ڈریس (۱۴) سائفن (۱۵) سارٹی فکٹ (۱۶) سٹابری (۱۷) فلالین (۱۸) فنر (۱۹) کاک یا کاگ (۲۰) کلندرا

(Calendar) (۲۱) کمان (command) (۲۲) کنٹر (۲۳) کوٹ (Court) (۲۴) کیک (۲۵)
گارڈ (۲۶) کلوٹ (Cloth) (۲۷) لنجی (Linsey) (۲۸) لیمپ (۲۹) لاٹ (Lord)

خاکسار

نعیم الرحمٰن معتمد محفل عنبرانہ

مدراس

لوئی ٹالسٹائی ( Tolstoy ) کے چند ناولوں کے ترجمے انگریزی زبان میں دیکھے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہی کہ وہ کس بڑے پایہ کا مصنف ہی اور اپنے ملک کی معاشرت کے کیسے سچے حالات لکھتا ہی۔ علاوہ بریں ٹالسٹائی ایک اتنا بڑا فلسفی، مدبّر، مصلح قوم و صوفی گزرا ہی جس کی مثال شاید ہی مشکل کے مل سکتی ہی۔ اس نے بکثرت کتابیں لکھی ہیں جو بڑی قدر و عزت کی نگاہ سے دیکھی جاتی ہیں۔ اس نے اپنے خیالات سے نہ صرف اپنے ملک اور یورپ پر بلکہ تمام دُنیا پر اثر ڈالا ہی۔

**ایشیائی ناول نویس** | چینی، جاپانی، ایرانی، عرب، مصری و ترکی ادیبوں نے بھی فسانے لکھے ہیں لیکن ہمیں پڑھنے کا ہمیں زیادہ اتفاق نہیں ہوا۔ البتہ جرجی زیدان کی تاریخی ناولوں کے چند ترجمے نگاہ سے گزرے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہی کہ اُس نے کسی قدر تعصب سے کام لیا ہی اور قدیم عربوں کی معاشرت کو ایسی اچھی طرح نہیں دکھایا جیسا چاہیئے تھا۔

**ہندوستانی ناول نویس** | یورپین فسانہ نگاروں کے سامنے جب ہم اپنے ملک کے مصنفین کو لاتے ہیں اور دونوں کا مقابلہ کرتے ہیں تو زمین آسمان کا فرق معلوم ہوتا ہی اور اُستاد و طفل مکتب کی مثال صادق آتی ہی۔ اس پر غور کیجئے تو کئی وجوہ معلوم ہوں گے۔ اوّل تو اس سے انکار کرنا مشکل ہی کہ بہ نسبت یورپین کے ایشیائی طبائع زیادہ اوہام پرست ہیں اور فوق العادت قصہ کہانیوں کے زیادہ شایق ہیں چنانچہ باوجود اس قدر تعلیم وغیرہ کے اب بھی ہمارے ہاں ایک بہت بڑا گروہ سمجھدار و سن رسیدہ لوگوں کا ہی جسے طلسم ہوشربا، فسانہ عجائب جیسی کتابوں کے پڑھنے میں کہیں زیادہ لطف آتا ہی۔ ان کا حال یہ ہی کہ گزشتہ نصف صدی میں علم و ادب کی دنیا بہت کچھ بدل گئی مگر یہ ابھی تک اُسی زمانہ کے مزے لے رہے ہیں۔ شاعری و نثر کا ایک نیا دَور دَورہ شروع ہوگیا ہی مگر یہ ابھی تک گل و بلبل ہی کے خیال میں مست ہیں اور بظاہر ان کے فکر و ذہن کو تعصبات باطلہ نے اس قدر زنگ آلود کر دیا ہی اور قدامت پرستی کا اس قدر غلبہ ہی کہ ان دونوں مصیبتوں سے نجات پانا آسان نہیں۔

---

بقیہ حاشیہ صفحہ ۵۶۱ اہلِ ہند کے لئے سبق آموز ہی کسی دوسرے ملک کا نہیں۔ ناول نویسی کا بیان ہوا اور اُس میں ڈاسٹووسکی کا ذکر نہ ہو معصیت سے کم نہیں۔ ہم آئندہ ایک بسیط مضمون روسی علم ادب اور اس کے اثر پر شائع کریں گے جس سے اس کمی کی تلافی ہو جائے گی (اڈیٹر)

اب رہا وہ گروہ جس نے مغربی چشمۂ علم سے اپنی تشنگی بجھائی ہی اس کی حالت اور بھی ناگفتہ بہ ہی یعنی بجائے قدامت پرستی کے غیر زبان نے اُسے ایسا اپنا بندۂ بے زر بنالیا ہی کہ اپنے ملکی علوم و فنون کی وقعت دل سے غائب ہوگئی اور اپنی مادری زبان کے مطالعہ و کتب بینی کو کسر شان سمجھنے لگا۔

ابھی وہ زمانہ زیادہ نہیں گزرا ہی جب ہم دیکھتے تھے کہ خاص کر لکھنؤ و دہلی میں اُردو علم ادب کے ذوق و شوق کا کیا عالم تھا۔ عوام کے دلوں میں اپنی زبان کی ایسی محبت و عزت تھی کہ کسی مشہور شاعر یا مرثیہ خوان کا اتفاق سے گزر ہوتا تو اُسے ہاتھوں ہاتھ لیتے اور تمام شہر میں ایک تہلکہ سا مچ جاتا یا اب یہ حال ہی کہ کسی کے کان پر جوں تک نہیں رینگتی اور بڑے بڑے قابل اور ہونہار لکھنے والے حالت گمنامی میں دل مسوس کر بیٹھ جاتے ہیں۔

علاوہ ازیں قابل و لایق مصنفین کے نہ پیدا ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہی کہ بدقسمتی سے سچی ہمت افزائی مفقود ہی اور عوام اس کے مفہوم کو وہی سمجھے ہوئے ہیں جو سو برس پہلے سمجھتے تھے یعنی "واہ واہ" "کیا کہنا" کے نعرے مار کر اپنے فرض سے سستے چھوٹ جانا۔ مگر اُس کلام کے خریدنے کے لئے ایک دمڑی بھی جیب سے نہ نکالنا۔ اُنھیں یہ خبر نہیں کہ پُرانے زمانہ میں امیروں اور نوابوں کی فیاضیاں مصنف کو عوام کی امداد سے مستغنی کر دیتی تھیں درانحالیکہ اب کیفیت دگرگوں ہی۔ ہر ایک کو قدرتاً اپنی روزی کی فکر سب سے پہلے ہی اور جب تک اس کی طرف سے یکسوئی نہ ہولے وہ کیوں کر اپنی تمام عمر پورے جوش و شوق کے ساتھ ایک ایسے شغل کے لئے صرف کر سکتا ہی جس میں منفعت کی اُمید بہت کم ہی۔ اس کا بڑا ثبوت یہ ہی کہ آج کل لاکھوں آدمی اُردو زبان میں لکھنا پڑھنا جانتے ہیں لیکن ابھی تک کوئی ایسی کتاب یا رسالہ طبع نہیں ہوا ہی جن کی فروخت کم از کم دس ہی ہزار تک پہنچی ہو اور متعدد بار طبع ہوا ہو۔

——— اصل یہ ہی کہ پبلک حد درجہ لاپرواہ مفت خور، نا قدری اور اس شعر پر عامل ہے ؎

گر جاں طلبی مضائقہ نیست
ور زر طلبی سخن درین ست

اُس کا مذاق بہت زیادہ گر گیا۔ اس کے دل سے اپنی زبان کی خوبی و قدر و قیمت کا احساس غائب ہوگیا ہی کم دام دیتی ہی تو گھٹیا چیز تبادلہ میں ملتی ہے جس سے مذاق اور بگڑتا ہی اور اس بگڑنے کا اثر پھر پلٹ کر مصنف کے

دماغ پر پڑتا ہے۔ چنانچہ ہم دیکھتے ہیں کہ دونوں ایک دائرۂ خبیثہ کے اندر بند ٹکریں لگا رہے ہیں اور ایک دوسرے کو رہائی پانے کا موقع نہیں دے سکتے۔

ہماری طرزِ معاشرت بھی قابلِ الزام ہے کیوں کہ جس طرح ہمیں تفریحات جسمانی کا بہت کم شوق و ذوق ہے باغات و دریا بکثرت موجود ہیں لیکن بہت کم لوگ ان کی سیر کو نکلتے ہیں اسی طرح تفریحات دماغی کی طرف سے بھی ایک عام بے پروائی ہے اور اکثر حضرات بجائے اس کے کہ اپنے اوقات بیکاری میں کوئی اخبار یا مفید کتاب پڑھیں، یوں ہی فضول گپ شپ میں یا ہاتھ پہ ہاتھ رکھے اُسے کاٹ دیتے ہیں۔

مصنفین کا لایق و قابل نہ ہونا بہت کچھ موجودہ تعلیم کی خرابی پر بھی منحصر ہے۔ کیوں کہ اُسے سچے شوق و محبت کے ساتھ حاصل نہیں کیا جاتا بلکہ مقصد کچھ اور ہی ہے اور بہت ذلیل ہے جس کا نتیجہ یہ ہے کہ جستجو اور تفتیش کا مادہ بہت کم پیدا ہوتا ہے۔ اور ایسا شخص جب کچھ لکھنے بیٹھتا ہے تو لامحالہ اُس کی تحریر بھی باریک بینی سے خالی ہوتی ہے اور اپنی علمی کم مائگی کو لفاظیوں اور عبارت کی رنگینی میں چھپانے کی کوشش کرتا ہے۔ علاوہ اس کے موجودہ تعلیم میں قیاسی و خیالی علوم کا بہ نسبت اُن کے جو مشاہدات پر مبنی ہیں بہت زیادہ حصہ ہے۔ اس لئے اس قوت میں کمی رہجاتی ہے جس کا خراب اثر نہ صرف تصنیفات پر پڑتا ہے بلکہ زندگی کے دوسرے شعبوں میں بھی ترقی کا سدِ راہ ہوتا رہتا ہے۔

ہماری زبان کی ناداری و کم مائگی کا ایک بڑا سبب یہی ہے کہ بہت کم لوگ سچے دل سے اُس کے حاصل کرنے کی کوشش کرتے ہیں چنانچہ غیر زبانوں کا مطالعہ تو بڑی محنت کے ساتھ کیا جاتا ہے مگر اپنی مادری زبان کو شاید بہت آسان اور بے حقیقت سمجھکر اس کا مستحق نہیں سمجھا جاتا۔ یہ خیال ایسا عجیب ہے کہ شاید ہی کسی دوسری قوم یا ملک میں پایا جاتا ہے اور حد درجہ کی خود بینی و غلط فہمی پر دلالت کرتا ہے اور جب تک یہ دور نہ ہوگا زبان کی ترقی ناممکن ہے۔

ہم دیکھتے ہیں کہ بعض لوگوں نے تھوڑے سے دیوان اور ناول پڑھ لئے اور لگے اپنے کو تصنیف و تالیف کا اہل سمجھنے۔ اور ورق پر ورق سیاہ کرنے جس سے نہ صرف اپنا ہی سر کھپا بلکہ دوسروں کا بھی وقت رائگاں ہوا۔ اور زبان کی وقعت اور تصنیفات کی شان جو کچھ گھٹ گئی وہ اس پر مستزاد ہوا۔ اس کا علاج صرف یہی ہو سکتا ہے کہ ایک

اعلیٰ معیار ادب کا لکھنے والوں کے سامنے پیش کیا جائے اور ان کے مطالعہ کے لئے جگہہ جگہہ کتب خانے کھولے جائیں۔

اب ایک اور مصیبت اور بلا بھی ہے جو اُردو ادب کو بہت نقصان پہنچا رہی ہے۔ اس کا نام محض تجارتی منفعت کی غرض سے کتابیں لکھنا یا طبع کرانا ہی۔ پنجاب کو اسی نے تباہ کیا۔ یعنی یوں سمجھئے کہ گویا ایک مشین کے سامنے والے سُوراخ میں پیسے ڈالتے ہیں اور نیچے سے فوراً ایک کتاب بن کر نکل آتی ہی چنانچہ اس طرح اس کثرت سے خراب اور پوچ لچر کتابیں خصوصاً ناول شائع ہوئے ہیں کہ ان کو کسی ردی خانہ میں پھینک دیا جائے تو وہاں سے بھی بدبُو پھوٹ پھوٹ کر نکلے۔

ایسی کتاب لکھتے وقت شاید غریب مصنّف کی یہ حالت ہوتی ہو گی کہ ایک ہاتھ میں قلم ہے تو دوسرا خالی جیب کو ٹٹول رہا ہی اور آنکھیں گھڑی کی سوئیوں پر لگی ہوئی ہیں کہ کس طرح وقت ختم ہو اور اس مصیبت سے نجات ملے۔

ہمیں معلوم نہیں کہ ہندوستان کی اور دوسری زبانوں کا کیا حال ہی۔ سُنتے ہیں کہ بنگالی زبان فسانہ نویسی میں بہت ترقی کر گئی ہی مگر ہمیں صرف چند ترجموں کے دیکھنے کا اتفاق ہوا ہی جس سے صحیح رائے قایم کرنا ناممکن ہی۔

اس لئے اس موقعہ پر ہم مذکورۂ ذیل تنقید کو صرف اُردو زبان تک محدود رکھیں گے اور اس میں بھی خاص خاص مصنفین کے ذکر پر اکتفا کریں گے۔

**مولوی نذیر احمد دہلوی** | اس مشہور و معروف مصنّف کی کتابیں بہت مقبول ہوئی ہیں اور ادبی دُنیا میں مابہ الامتیاز و مستند مانی جاتی ہیں۔ اُس کے فسانوں پر ناولوں کا مفہوم پُورے طور سے صادق نہیں آتا اور نہ آج کل کے ناول کی طرز پر لکھے گئے ہیں۔ بلکہ اُن سے منشا و مقصود یہ ہے کہ مختلف مسائل مذہبی و معاشرت کو قصّے کے پیرایۂ میں بیان کیا جائے اور لوگوں کو اصلاح کی طرف مائل کیا جائے رویاء صادقہ اور توبۃ النصوح اُس کی خاص مثالیں ہیں اور اسی طرح مرأۃ العروس اور بنات النعش میں عورتوں کو خانہ داری وغیرہ کے طریقے بتائے گئے ہیں اور فسانہ مبتلا میں تعدد ازدواج کے خراب نتائج پر بحث کی گئی ہے

ان فسانوں میں جگہ جگہ لوگوں کے عادات واطوار اور ان کی عام روزمرہ کی زندگی کی ایسی سچی تصویریں کھینچی ہیں جن کے دیکھنے سے مصنف کی اعلیٰ درجہ کی قوّت مشاہدہ کا اظہار ہوتا ہے۔ طرزِ بیان بھی نہایت موثر دلپذیر وانوکھا ہے اور مطالب کے ادا کرنے کا ایک خداداد ملکہ اور زبان اُردو پر ایک غیر معمولی قدرت پائی ہے۔ کیرکٹر بھی ایسے پیدا کئے ہیں جو جیتے جاگتے اور چلتے پھرتے نظر آتے ہیں اور ہماری سوسائٹی کی سچی تصویریں ہیں۔ مثلاً اصغری، اکبری، کلیم، مرزا ظاہر دار بیگ وغیرہ۔

عیب یہ ہے کہ کبھی کبھی اپنے راستہ سے بھٹک جاتے ہیں اور بات میں سے بات نکال کر مضمون کو بہت طویل کر دیتے ہیں۔

مولوی عبدالحلیم شرر انھوں نے اکثر ناول اسلامی تاریخ پر لکھے ہیں۔ جن کے پلاٹ ( Plot ) کی ایجاد وترتیب اور کیرکٹروں ( Characters ) کا نشو ونما بہت قابلِ تعریف ہے لیکن بیان سطحی ہے۔ اس میں زیادہ غور وفکر مطالعہ وتفتیش سے کام نہیں لیا گیا اور زمانہ قدیم کی طرزِ معاشرت کی تفصیلی وجزئی حالات نہیں بتائے گئے۔ یہ ہم مان لیتے ہیں کہ خود کتبِ تاریخ وسیر اس مضمون پر ساکت اور خاموش ہیں مگر ڈھونڈھنے والے کو محنت وجستجو سے کچھ نہ کچھ مل ہی جاتا ہے چنانچہ برٹن ( Burton ) نے اپنے ترجمۂ الف لیلہ کے ساتھ جو نوٹ دیئے ہیں اور لین پول ( Lane Poole ) نے جو کچھ لکھا ہے وہ اس بات کی صداقت کے لئے کافی ہے۔ بہرحال "ایامِ عرب" کے پڑھنے کے بعد کچھ ہمارے آنسو پُچھ جاتے ہیں لیکن "زوالِ بغداد" پر جب نظر ڈالتے ہیں تو دل میں کسی قدر حسرت باقی رہجاتی ہے کہ بغداد کے محلات اُس کی درسگاہوں، بازاروں، حماموں اور گلی کوچوں کی کچھ اور سیر کرائی ہوتی اور ہلاکو خاں کی وحشتوں کا ذرا اور تفصیلی حال لکھا ہوتا۔ یہ دونوں باتیں کتبِ تاریخ میں موجود ہیں اور بآسانی دستیاب ہو سکتی ہیں۔

علاوہ بریں ان فسانوں میں شاید عوام کی پسندیدگی کے لئے اہلِ عرب وعجم کو ہندوستانی لباس پہنانے کی کوشش کی گئی ہے اور ان کی طرزِ گفتگو اور عادات واطوار کو بھی ہمارا ہی سا دکھایا گیا ہے۔ جو کسی قدر بھدّا اور غیر موزوں سا معلوم ہوتا ہے طرزِ بیان اگرچہ سلیس وفصیح ہے لیکن کسی قدر پھیکا سا معلوم ہوتا ہے اور جذبات کو پورے جوشِ قلم کے ساتھ واضح نہیں کیا جاتا۔ نیز اپنے بعض ناولوں میں مناظرِ قدرت کے ساتھ شاعرانہ تشبیہات کو داخل کرکے انھیں

بدنما وخلاف فطرت بنا دیا ہی۔

باوجود ان تمام باتوں کے ہم کہہ سکتے ہیں کہ شرر کا اُردو علم ادب وفسانہ نگاری پر بہت بڑا احسان ہی اُس نے اُسے سفلہ پن، دنایت اور ہرزہ گوئی سے بچا لیا اور تاریخ کا مذاق لوگوں کے دلوں میں پیدا کرکے ان کے علم، وسعت نظری اور بلند خیالی میں بہت بڑا اضافہ کیا۔

پنڈت رتن ناتھ سرشار | اس مشہور ناول نویس نے لکھنؤ کی طرز معاشرت پر کئی فسانے لکھ ڈلے ہیں جو ایک خاص مذاق کے لوگوں میں نہایت مقبول ہوئے۔ ہمیں اُس کی قابلیت سے انکار نہیں مگر یہ کہے بغیر بھی نہیں رہ سکتے کہ عموماً اس کا پلاٹ بالکل نامکمل سا معلوم ہوتا ہی کیوں کہ اُس میں کیرکٹروں کو اس کثرت سے بھر دیتا ہی کہ ان کو شروع سے آخر تک نباہنا مشکل ہو جاتا ہی مثلاً فسانۂ آزاد کو دیکھئے کہ اس میں واقعات در واقعات بے ترتیبی کے ساتھ بکثرت موجود ہیں۔ ایک کا سلسلہ ابھی ختم نہیں ہوا کہ دوسرا شروع ہو گیا اور پہلے کی خبر کہیں بہت دُور جا کر نکلتی ہی اور کبھی نکلتی بھی نہیں۔ اس کے بعض مرقعے نہایت سچے معلوم ہوتے ہیں اور بعض بالکل غلط ومبالغہ آمیز۔ سچے وہ ہیں جن میں افیچیوں، شرابیوں اور بھٹیاروں وغیرہ کو دکھاتا ہی۔ غلط وہ ہیں جن میں بیگماتوں اور شریف زادیوں کی عشق بازی کے سین دکھاتا ہی۔ اسی طرح فطرت انسانی کے سمجھنے میں بھی اکثر سخت دھوکے کھاتا ہی مثلاً یہ اُس کی ہیروئن کی ایک معمولی عادت ہی کہ پہلے ہی نگاہ میں کسی مرد کو دیکھتے ہی عاشق ہو جائے اور بیہوش ہو کر فوراً بیمار پڑ جائے۔

سرشار کو غور وفکر کی عادت نہیں نہ اُسے اپنی طبیعت پر قابو ہی۔ اس کا قلم ہے کہ ایک سمند باد رفتار کی طرح اُڑتا چلا جا رہا ہی۔ اور اس روانی کے ساتھ طرز بیان بھی بڑا دلچسپ ہی اس میں ظرافت اور شوخی کوٹ کوٹ کر بھری ہے جس میں کہیں کہیں چھچھورے پن اور ادنیٰ خیالی کی جھلک بھی صاف طور سے دکھائی دیتی ہی۔

اس کو زبان اُردو پر پوری قدرت ہی مگر محاورات واستعارات کی اس قدر بھرمار کر دیتا ہے کہ کلام میں تصنع اور بناوٹ پیدا ہو گئی ہے اور یہ شبہ ہونے لگتا ہی کہ شاید لکھنے والے کو اپنی خود نمائی مقصود ہی۔

مرزا ہادی رُسوا | اگر "نیچرل طرز" اُردو فسانوں میں دیکھنا ہی تو امراؤ جان ادا کو پڑھیے۔ اس میں قبل از غدر اور لکھنؤ کی ایک خاص سوسائٹی کے حالات اس خوبی کے ساتھ لکھے ہیں کہ ہمیں ان کی صداقت میں ذرا بھی

شبہ نہیں رہتا۔ طرز بیان نہایت فصیح و موثر ہے۔ پلاٹ و کیرکٹر کی ترتیب بھی درست ہی جسے دیکھنے کے بعد ہمیں افسوس ہوتا ہی کہ کاش اسی طرز کے ناول اس مصنف نے اور بھی لکھے ہوتے اور اتنی جلدی اپنا قلم نہ روک لیا ہوتا۔

**سجاد حسین** ان کا ناول "طرحدار لونڈی" لکھنؤ کے ایک خاص طبقہ کی معاشرت کا نہایت سچا مرقعہ معلوم ہوتا ہی بڑی خوبی یہ ہی کہ تمام کیرکٹر اپنے ماحول کی مطابقت کرتے ہیں اور سرشار کی طرح بہو بیٹیوں کو یکایک آوارہ نہیں کر دیتا، بلکہ ان کی خاندانی رذالت ناقص تربیت و صحبت اور دیگر اسباب کو اس کا سبب گردانتا ہی۔

اس نے کایا پلٹ، حاجی بغلول اور احمق الذین وغیرہ ناول بھی لکھے ہیں جن میں کہیں کہیں خلاف فطرت بھی لکھ جاتا ہی۔ مثلاً ایک جگہ ایک جن یا موکل کو اپنے افسانہ میں داخل کر کے بلا وجہ اُس کے اچھے خاصے پلاٹ کو بگاڑ دیا ہی۔

طرز بیان دلکش، ظرافت آمیز اور شوخیوں سے بھرا ہوا ہے۔ زبان بڑی شیرین و رواں ہی اور محاورات واستعارات بھی بلا ضرورت و بے موقعہ استعمال نہیں کئے۔

**حکیم محمد علی** انھوں نے جعفر و عباسہ، اختر و حسنہ اور گورا وغیرہ کے قسم کے کئی ایک ناول لکھے ہیں جنھیں پڑھنے کے بعد یہ ظاہر و عیاں ہوتا ہے کہ کیوں کر ایک قابل اور لایق انشا پرداز جس کے قلم میں خاصا زور ہی خیالات کی کم مائگی اور مشاہدہ و تخیل کے صحیح نہ ہونے کی وجہ سے فسانہ نگاری کے مفہوم سے دُور بھٹک جاتا ہے اور عوام کے علم و حسنِ مذاق میں کوئی اضافہ نہیں کر سکتا۔ مشاغل کے طور پر لیجئے۔ جعفر و عباسہ کے عشق کا واقعہ خواہ تاریخی لحاظ سے مستند نہ ہو مگر کس قدر دلچسپ پلاٹ ہی۔ اگر عباسیہ کے زمانہ کے عربوں کی طرز معاشرت دکھائی ہوتی ان کے جذبات و خیالات کی صحیح ترجمانی کی ہوتی اور مختلف مناظر کا ذکر کیا ہوتا تو یہی کتاب کس قدر قابل قدر ہوتی لیکن بجائے اس کے اس پر ہندوستانیت کا پورا رنگ سر تا پہر چڑھا دیا گیا ہے اور وہ بھی غلط، خلاف فطرت اور اصلیت سے دُور بلکہ بعض جگہ شرمناک جس کے بیان میں خیال آفرینی سے اس قدر کام لیا گیا ہی کہ ایک سیدھی بات بھی بے سر و پا نظر آتی ہے اور فسانہ کی حیثیت بہت کچھ گر گئی ہی۔

**راشد الخیری** | انھوں نے بھی متعدد فسانے لکھے ہیں جن میں طبقۂ اناث کے دردناک و قابل رحم حالات کا اظہار کیا ہے اور اسی لئے "مصورِ غم" کے نام سے پکارے جاتے ہیں۔

ہمیں اس خطاب سے انکار نہیں لیکن ساتھ ہی یہ بھی کہنا پڑتا ہے کہ اکثر جگہ مصنف نے خود اپنی محسوسات کو دخل دیا ہے اور جذبات کو کہیں کہیں مبالغہ آمیز کرکے تصویر کے رنگ کو بہت شوخ کردیا ہے۔

**حسن نظامی** | یہ عموماً مذہبی و صوفیانہ کتابیں لکھتے ہیں اور ان کے عجیب و غریب نام رکھتے ہیں مثلاً فرامِ شملہ ڈُو قبلہ، تمانچہ بر رخسار یزید وغیرہ۔ فسانے بھی لکھے ہیں مگر بہت کم۔

انکا طرز بیان دلکش و دلپذیر ہے اور اس میں ایک خاص بات پائی جاتی ہے جو صرف ان کا حصہ ہے۔

**پریم چند** | انھوں نے مختصر فسانہ نویسی کو سب سے پہلے اُردو میں رائج کیا ہے اور خاص کر دیہاتی زندگی کے حالات نہایت خوبی و سچائی کے ساتھ لکھے ہیں۔ بعض فسانوں کا نتیجہ بمقابلہ ان کے پلاٹ کے کسی قدر کمزور معلوم ہوتا ہے۔ اور کبھی کبھی الفاظ کی نشست و ترتیب بھی زیادہ فصیح نہیں ہوتی بایں ہمہ طرز بیان موثر و دلکش ہے۔

اُردو کی ناول نویسی پر ہم فی الحال اس سے زیادہ لکھنا نہیں چاہتے۔ ممکن ہے کہ یہ ناکافی خیال کیا جائے لیکن ہم نے اپنے خیال کے مطابق کسی مشہور و معروف مصنف کو نہیں چھوڑا ہے۔

اب دو قسم کے فسانہ نگار اور باقی رہ گئے ہیں۔ ایک وہ جن کی تعداد کثیر ہے مگر ان کی تصنیفات اس قدر پوچ و لچر ہیں کہ اس قابل نہیں کہ ان کا ذکر کیا جائے۔ دوسرے وہ جنھوں نے صرف دو ہی تین یا معدودے چند فسانے لکھے ہیں جن سے پوری طور سے ان کی قابلیت کا پتہ نہیں لگ سکتا۔ بہرحال ان تمام لکھنے والوں کو اگر مجموعی طور سے دیکھا جائے اور ناول نویسی کی مدت قلیل پر خیال کیا جائے تو نا اُمید و دلشکستہ ہونے کی کوئی وجہ نہیں بلکہ مستقبل بہت کچھ اُمیدوں سے بھرا ہوا معلوم ہوتا ہے اور ہمیں یقین ہے کہ اکثر گُدڑی کے لال اب بھی ایسے چھپے ہوئے جن کا ہمیں پتہ نہیں۔ سمندر کی تہ میں بہت سے موتی اب بھی پڑے ہوئے ہیں جن کی آب و تاب دیکھنے کے لئے بس اوپر تک لانے کی ضرورت ہے۔ اور بہت سے زولا، ڈکنس و تھیکرے یہاں بھی موجود ہیں مگر عوام ان کی ہستی سے بے خبر ہیں۔ یہ وہ ہوں گے جن کے سامنے ادب کا ایک اعلیٰ معیار ہوگا اور مطالعہ، مشاہدہ فکر و جستجو کی استعداد رکھتے ہوں گے اپنی دھن کے پکے ہوں گے اور اپنے کام میں پورے جوش و ولولہ کو صرف

کریں گے اور جب چاروں طرف سے احسنت وآفریں کا نعرہ بلند ہوگا تو اُن کے دماغ پھر نہ جائیں گے بلکہ اپنے
کو درجۂ کمال سے بہت گرا ہُوا سمجھیں گے اور ہمیشہ اپنی اصلاح کے درپے ہوں گے۔ یہ وہ ہوں گے جو عوام
کے مذاق کو بنانے اور سُدھارنے آئیں گے نہ کہ اُس کی خراب تقلید و پیروی کرنے۔ مگر سوال یہ ہے کہ عوام
بھی کبھی اپنے خوابِ غفلت سے چونکیں گے اور قدر دانی اور عزت افزائی کرکے عملی طور سے اس کا ثبوت دیں گے۔

---

# مصحفی کی ایک غیر مطبوعہ مثنوی

(از مولوی عبدالماجد صاحب۔ بی اے مصنف فلسفہ جذبات)

مصحفی کی مثنوی **بحر المحبت** میرے علم میں آج بالکل پہلی بار لباس طبع سے آراستہ ہو کر دنیا کے سامنے پیش ہو رہی ہے۔ اس کا کوئی دوسرا قلمی نسخہ بھی جہاں تک میں اپنے باخبر احباب اور ہندوستان کے مختلف کتب خانوں سے دریافت کر سکا، اور کہیں موجود نہیں۔ جس قلمی نسخے کی نقل صفحات ذیل میں درج کی جاتی ہے، میرے ذاتی کتب خانہ کا نسخہ ہے۔ اس قسم کی کتابیں جب چھپنے لگتی ہیں، تو مختلف نسخوں سے مقابلہ کر کے ان کی صحت کر لی جاتی ہے۔ افسوس ہے کہ اس مثنوی کا کوئی دوسرا نسخہ دستیاب نہ ہو سکا، اس لئے قدرۃً متعدد مقامات کی صحت مشتبہ رہ گئی۔

اس مثنوی کی تصنیف کو ایک صدی سے زائد عرصہ ہو چکا ہے، اس لئے کہ پورے سو برس مصحفی کی وفات کو ہو چکے ہیں۔ قلمی نسخہ پر سال کتابت ۱۲۴۱ھ درج ہے۔ اس سے چند سال قبل میر تقی میر نے ایک مثنوی **دریائے عشق** کے نام سے لکھی تھی۔ مصحفی نے اسی نمونہ کو سامنے رکھ کر بحرِ سخن میں غواصی کی ہے۔ دونوں کا پلاٹ ایک ہے، طرز بیان ایک ہے، وزن ایک ہے، زبان ایک ہے، یہاں تک کہ کہیں کہیں الفاظ بھی متحد ہو گئے ہیں۔ چنانچہ خود مصحفی نے اپنی مثنوی کے آغاز میں میر کے حق تقدم کو تسلیم کیا ہے۔ فرماتے ہیں ؎

گرچہ ہے کلکِ میر نادر کار　　تو بھی ندرت کو اپنی کر اظہار

خاتمہ پر پھر اعتراف کرتے ہیں ؎

قصہ ہے ایک اور دو نامے　　جیسے اک شخص کے ہوں دو جامے

میر صاحب نے پہلے نظم کیا　　میں نے بعد اُن کے ریزہ ریز کیا

جو قلمی نسخہ پیش نظر ہے، چھوٹی تقطیع کے قدیم دبیز کاغذ پر درج ہے۔ کاغذ کو اکثر مقامات پر کیڑے کھا گئے

ہیں، چنانچہ کہیں کہیں اس قدر کرم خوردہ ہوگیا ہے کہ الفاظ بلکہ مسلسل فقرے غائب ہو گئے ہیں۔ کاتب کوئی صاحب طاہر الزماں نامی ہیں۔ آغاز کتاب میں یہ عبارت درج ہے:-

"مثنوی میاں مصحفی سلمہ کہ برطبق مضمون مثنوی دریائے عشق کہ از میر تقی مرحوم ہست گفتہ اند"

خاتمہ پر عبارتِ ذیل درج ہے:-

"نوشتہ بماند سیہ بر سپید نویسندہ را نیست فردا امید

تمت تمام شد مثنوی بحر المحبت میاں مصحفی ساکن لکھنو بخط محمد طاہر الزماں عفی اللہ عنہ بتاریخ ہشتم

ماہ ج الثانی سنہ ۱۲۳۱ھ باتمام رسید در دو یوم"

کاتب صاحب بہت ہی کم استعداد معلوم ہوتے ہیں، املا و کتابت کی بہت موٹی اور فاش غلطیاں کی ہیں۔ "مثنوی" کو ہر جگہ "مسنوی" لکھا ہے۔ "مرقع" کو "مرقہ" لکھتے ہیں "تتبیہ" کو "تجبیہ" "حواس" کو "ہواس" "کہار" کو "قہار" "زر" کو "ذرہ" "کوہِ غم" کو "کوہے غم" وقس علیٰ ہذا۔

اس کے علاوہ بعض الفاظ کے لئے کاتب صاحب اپنا ایک مخصوص طرز املا رکھتے ہیں، جس کی کچھ مثالیں اُس زمانہ کی عام طرز کتابت میں بھی ملتی ہیں۔ مثلاً ان کے "ک" و "گ" میں کوئی فرق نہیں ہوتا، "گ" کو وہ ایک ہی مرکز دیتے ہیں "تو" کو "توں" لکھتے ہیں، "نے" کو "ینں"، "آ" کو "اا" وقس علیٰ ہذا

سو برس کے عرصہ میں زبان میں جو تغیرات ہو گئے ہیں، وہ اہل نظر پر مخفی نہیں۔ اس لئے کتاب پر حواشی دینے ضروری تھے لیکن مقابلہ کے لئے کسی دوسرے نسخہ کا موجود نہ ہونا، کاتب نسخہ کی بدخطی، املا کی بہ کثرت غلطیاں اور پھر کتاب کا جا بجا کرم خوردہ ہونا، ایسی حالت میں یہ کام انجام دینا جس قدر دشوار ہے، اس کا اندازہ وہی حضرات کر سکتے ہیں، جنھیں خود کبھی اس قسم کے کام انجام دینے کا اتفاق ہوا ہے۔

جو نوٹ اس مثنوی میں پر دیئے گئے ہیں، ان سے اگر کسی صاحب کو اختلاف ہو یا اگر کسی صاحب کے نزدیک ضروری نوٹ رہ گئے ہوں، تو وہ براہِ کرم راقم سطور کو بہ توسط ایڈیٹر صاحب اُردو، اپنے خیالات گرامی سے مطلع فرمائیں۔ ہر مفید مشورہ شکریہ کے ساتھ قبول کیا جائیگا۔

---

(عبد الماجد)

# مثنوی بحر المحبت

لبِ خمِ قلم ذرا وا ہو / تا کہیں تجھ سے نالہ پیدا ہو
ساتھ کاغذ کے عشق بازی کر / یعنی کچھ داستاں طرازی کر
کسی خستہ جگر کے حال کو لکھ / کسی سروِ رواں کی چال کو لکھ
ناشکیبی کسی کی دکھلا دے / دلفریبی کسی کی لکھوا دے
کہیں پیچاک آہ کر تحریر / دے بنا زلف کی کہیں زنجیر
قصۂ عشق لیلےٰ و مجنوں / گرچہ کچھ اس قدر نہ تھا مضموں
تیری طراحیوں سے دُور کھنچا / کئی اہلِ سخن نے اُس کو لکھا
مبتذل عشق کا نہ ہو مضموں / عشق موزوں کو پھر بھی کر موزوں
گرچہ ہے کاکِ میر نادر کار / تو بھی ندرت کو اپنی کر اظہار
جن مقاموں میں رنگ کم ہے بھرا / دے ذرا اور بھی تو حسن بلا
سطحِ کاغذ پہ کھینچ وہ تصویر / جس سے حیراں ہیں صغیر و کبیر
رمزِ شق القمر جتا دے تو / معجزہ اپنا ٹک دکھا دے تو

## آغازِ داستانِ آں جوان

ایک جا اک جوان خوش ظاہر / تھا نپٹ فنِ عشق سے ماہر
دل پہ صدمے بہت اُٹھائے تھے / داغ پر داغ اُس نے کھائے تھے
اُس کی نظریں چڑھی تھیں لاکھ نگاہ / دیکھیاں تھیں ہزار چشمِ سیاہ
بہ تقاضائے عشق سنجیدہ / لیکن اُس پر بھی تھا وہ نادیدہ
گر کہیں روئے خوش نظر آتا / نوکِ مژگاں تلک جگر آتا
ہو کے ممنونِ ناشکیبیٔ شوق / تھا نظر بازِ دلفریبیٔ شوق
تپشِ دل کو راہ تھی اُس سے / چشم حیرت نگاہ تھی اُس سے
گاہ گلزار کی طرف جاتا / جی کو گل پھول ساتھ بہلاتا
گاہ کرتا نظارۂ در و بام / گاہ تھا کوچہ گردی اُس کا کام
ازدحامِ زناں جہاں ہوتا / آپ ہو کر وہاں رواں ہوتا

---

۱ تا = تاکہ ۲ ساتھ کاغذ کے = کاغذ سے ۳ ق، ن میں اس لفظ کا املا "پنچاک" تحریر تھا، جس سے مصرع موزوں ہی نہیں ہوتا۔ حاشیہ پر بہ طور نسخہ کے "پنجال" درج تھا، اس کے بھی کوئی معنی نہیں نکلتے۔ پیچاک کے معنی فارسی میں پیچ و خم، نیز طرۂ زلف کے آئے ہیں۔ اس لئے ایڈیٹر نے اپنے قیاس میں یہ لفظ رکھ دیا ۱۲
۴ اس قدر = ایسا ۵ ق، ن میں "مضمون" ہی تھا، لیکن ممکن ہے یہ لفظ "موزوں" ہو ۶ طراحی = بنیاد ڈالنا۔ لیکن یہاں غالباً طرحداری کے معنی میں استعمال ہوا ہے، ۷ دور کھنچا = دور پہنچا، مشہور ہوا ۸ "بھی" زائد معلوم ہوتا ہے ۹ ق، ن میں، اس لفظ پر حاشیہ درج ہے: "یعنی میر تقی کہ مثنوی دریائے عشق در میں مضمون گفتہ اند حالا مکرر شدہ"۔ ۱۰ کو = کا ۱۱ رمز جتا دے = رمز سمجھا دے ۱۲ ٹک = ذرا ۱۳ ق، ن میں دونوں مصرعوں میں اس لفظ کا املا "توں" درج تھا ۱۴ خوش ظاہر = خوش رو، خوش وضع ۱۵ نپٹ = کامل، سخت ۱۶ اُس کی نظریں چڑھی تھیں = اس کی نظر دل میں چڑھی تھیں ۱۷ لاکھ نگاہ = لاکھوں نگاہیں ۱۲
۱۸ دیکھیاں تھیں = دیکھی تھیں ۱۹ ہزار = ہزارہا ۲۰ چشم سیاہ، حسن و جمال کی علامت ہے ۲۱ نادیدہ = حریص، شعر میں تعقید ہے۔ لفظ "لیکن" کا تعلق مصرعِ اولیٰ سے ہے، یعنی لیکن بہ تقاضائے عشق ۲۲ روئے خوش = خوب صورت چہرہ ۲۳ تلک = تک ۲۴ چشم حیرت نگاہ = چشم حیراں ۲۵ گل پھول ساتھ = گل پھول کے ساتھ۔ گل پھول سے ۲۶ ق، ن میں بجائے "زناں" کے "زماں" درج تھا۔

کیا کہوں ایک دن وہ خوش پرکار[1] — کرکے سیرِ چمن بہ فصلِ بہار
گھر کو آتا تھا عشق بازانہ — گل بہ دستار، نوجوانانہ[2]
کہ کسی کوچہ میں جو جا نکلا — اُس کے بھی دل کا مدعا نکلا
دل تھا اُس کا جو عشق آمادہ — ہوگیا اک جگہ پہ دل دادہ
یعنی اک نازنینِ گل رخسار — ہوئی غرفہ میں اُس سے آکے دوچار
اس کی آنکھ اُس پہ اُسکی اُس پہ پڑی — یک بیک جب بہم نگاہ لڑی
جوں[3] یہ اُسکے سما گئی جی میں — دوں[4] کچھ اُسکے بھی آگئی جی میں
دل نے جب دلگی[5] کے راہ پیدا کی — لبِ خامش نے (آہ)[6] پیدا کی
حوصلہ خون قطرہ سے ہوکے بہا — ضبط پر ضبط کچھ نہ اس کا[7] رہا
آنکھیں بے اختیار بھر آئیں — پلکیں ندیاں سی کچھ (نظر آئیں)[8]
اشک آحائلِ[9] نظارہ ہوئے — جگر و دل ہزار پارہ ہوئے
طائرِ رنگ کرگیا پرواز — ہوگیا صعوہ صیدِ چنگلِ باز
لبِ دنداں کے ساتھ ربط ہوا — لوگ سمجھے کہ اس کو خبط ہوا
دل کے ٹکڑے جگر کے پرکالے — آنکھوں نے اُس کے آگے لا ڈالے[10]
جب کہ مانندِ تیر خوردہ شکار — واں سے جنبش ہوئی اُسے دشوار
دیکھ لُسے رفتۂ دل بصد انداز — اُٹھی غرفہ سے وہ سراپا ناز
پہلے شعلہ سا کچھ بلند ہوا — پھر وہ غرفہ میں وہیں[11] بند ہوا

ورقِ غرفہ میں جو تھی تصویر — صاف غائب ہوئی وہ بدرِ منیر
جوں ہی نظروں سے چھپ گیا وہ ماہ — نظر آیا جواں کو روزِ سیاہ
جان مضطر ہو[12] تن سے جانے لگی — بے خودی میں غشی سی آنے لگی
خشکی دوڑی جگر سے تا بہ زباں — اشک آہی گئے سرِ مژگاں
بس کہ[13] جاں اُس گھڑی[14] تباہ ہوا — متصل صرفِ[15] آہ آہ ہوا
پاسِ ناموس کا اُٹھا کھٹکا — سر کو اُس آستاں پہ دے ٹپکا
شیشۂ دل کو چور چور کیا — پیرہن چاک کرکے دور کیا
گئی سو بار سوئے غرفہ نگاہ — پر نہ آئی نظر وہ غیرتِ ماہ
تپشِ دل نے بات ہی کھودی — بیقراری نے گھات ہی کھودی
جان ہونٹوں پہ آئی آہ کے ساتھ — لوہو[16] آنے لگا نگاہ کے ساتھ
سوزشِ دل دو چند ہونے لگی — سر سے آتش بلند ہونے لگی
صبر بھاگا بدیدۂ گریاں[17] — ناشکیبی سے بندھ گیا پیماں
آہ حسرت کا گھر بنا دلِ زار — گرم پہلو کیا بہ بسترِ خار
مُنہ پہ مل کرکے[18] اُس گلی کی خاک — صبح آسا کیا گریباں چاک
تب تو بلوائے خاص و عام ہوا — سر پہ اُس کی اک ازدحام ہوا
جانکر لوگ اُس کو سودائی — بہ تبسم ہوئے تماشائی
جس کا ناگہ[19] ہوا اُدھر سے گزار[20] — وہ رہا دیکھ اس کو حیراں وار[21]

---

[1] خوش پرکار = چالاک۔ تجربہ کار [2] ق، ن میں اس لفظ کا املا "نوجوان یانہ" درج تھا [3] جو = جوں ہی، جیسے ہی [4] ودں = ووں ہی اسی وقت [5] اضافہ ایڈیٹر ق، ن میں یہ لفظ پڑھا نہیں جاتا تھا [6] اضافہ ایڈیٹر ق، ن میں یہ لفظ غائب تھا۔ [7] ق، ن میں بجائے "اس کا" کے "ان کا" درج تھا [8] اضافہ ایڈیٹر۔ ق، ن میں یہ عبارت کرم خوردہ تھی [9] آحائل = آکر حائل۔ ق، ن میں اس مصرعہ کی کتابت یوں تھی "اشک آحائلِ نظارہ ہوئے" [10] لا ڈالے = لاکر ڈال دیئے۔ [11] وہاں = وہیں [12] ہو = ہوکر [13] بسکہ = نہایت درجہ۔ بحد [14] اس گھڑی = اُس وقت [15] صرفِ آہ = مصروفِ آہ [16] لوہو = لہو۔ خون [17] بدیدۂ گریاں = دیدۂ گریاں کے راستے [18] مل کرکے = مَل کر [19] ناگہ = ناگہاں [20] گزار = گزر [21] حیران وار = حیران

تھے جو ہم بزمِ بزم ہشیاری — اور جیالے تھے مرگ تک یاری

اُسکی حالت تباہ دیکھ چلے — آئے ٹھہرے کھڑے ہوئے کہ چلے

الغرض یونہی گزرے جب کئی ماہ — ہوئی اُسکے بھی دل میں اسکی راہ

اُسکو بھی اک خیال رہنے لگا — جی ہی جی میں ملال رہنے لگا

صاحبِ خانہ تھا زبسکہ[1] غیور — دیکھکر اُس گلی میں شر و شور

مشورت ہر کسی سے کرنے لگا — مارے غیرت کے سخت مرنے لگا[2]

ختم گاہے کہے[3] کہ مار ہی ڈال — جوں[4] بنے اُس بلا کو سر سے ٹال

لطف گاہے کہے[5] تساہل کر[6] — دیکھ ہوتا ہی کیا تامل کر

قتلِ عاشق روا نہیں ہرگز — یہ کسی نے کیا نہیں ہرگز

وہ کریگا تو ہوئیگا بدنام — اپنے مذہب میں جو بُرا ہی کام[7]

آخرِ کار تھے جو محرمِ کار — ایک دن اُن کو جمع کر[8] یکبار

مصلحت جو[9] ہوا کہ کیا کیجے — کچھ مجھے اس کا مشورہ دیجے

کیونکہ[10] سر سے ٹلے یہ رسوائی — تب اُنھوں نے یہ بات ٹھہرائی[11]

یعنی اوباشِ کوچہ و بازار — کچھ نہ کچھ اُسکو دیویں[12] آ[13] آزار

اُس پہ گو سیکڑوں ستم ہوویں[14] — پر نہ بدنام جس میں ہم ہوویں[15]

جب یہ ٹھہری تو کودکانِ شریر — ساتھ لیکرکے[16] اپنی جمعِ کثیر

یک بیک اُس جوان پر دھائے[17] — لڑکے کیا آئے اک بلا لائے

سنگساری کسی نے اُس پر کی — خاکباری[18] کسی نے اُس پر کی

کوئی اس سے بہ قہر پیش آیا[19] — طعنہ زن کوئی تمام نش آیا[20]

کوئی تلوار سے ڈرانے لگا — اُس پہ برچھی کوئی اٹھانے لگا

ہاتھ کھینچا کسی نے اُس کا بزور — کوئی غصہ سے آیا بر سرِ شور

کوئی بولا کہ یاں سے اٹھ جا بے[21] — سانگ لایا ہے تو یہاں کیا بے[22]

کچھ کسی نے کہا خشونت سے — کوئی بولا جو راہِ شفقت سے

اُس کو دونوں کی کچھ نہ تھی پروا — کہ وہ زنہار آپ ہی میں نہ تھا

تھا زخود رفتہ اُس کی یاد کے بیچ[23] — ہو گیا تھا گم اتحاد کے بیچ[24]

گرچہ تھا اُس کے سر پہ حشر بپا — پر نہ دیکھے تھا[25] ٹک[26] وہ سر کو اٹھا

پیش چشم اُسکے اُس پری کا خیال — اور[27] غمزے کی کافری کا خیال

لب خامش سے گفتگو اُس ساتھ[28] — اس خرابہ میں آرزو اُس ساتھ

کبھو[29] پاؤں پہ سر کو رکھ دینا — کبھو جھٹ بلائیں لے لینا

کبھو کہنا کہ میں ترے قرباں — آرزو ہے کہ جاوے[30] میری جاں[31]

کبھو[32] کہنا کہ غرفہ میں آ تو — اپنا دیدار پھر بھی[33] دکھلا تو

جان آنکھوں میں آئی ہے میری — تو بھی بے اعتنائی ہے تیری

---

[1] ق، ان میں اس مصرع کی کتابت یوں تھی:۔ صاحبِ خانہ تھا زبس غیور [2] سخت مرنے لگا = سخت غیرت کے مارے مرنے لگا۔ تعقید ہے [3] کہے = کہتا تھا [4] جوں = جس طرح ق، ان میں یہ مصرع یوں درج تھا "جو بنے سر سے اس بلا کو ٹال" [5] کہے = کہتا تھا [6] ق، ان میں بجائے "تساہل کر" کے "تامل کر" تھا [7] ق، ان میں یہ شعر اسی مسخ شدہ صورت سے درج تھا:۔ او کریگا تو ہوئیگا بدنام۔ اپنے مذہب میں جو بُرا ہی کام [8] جمع کر = جمع کرکے [9] مصلحت جو = طالبِ مشورہ [10] کیونکہ = کیونکر۔ کس طرح [11] اضافہ اڈیٹر۔ ق، ان میں یہ لفظ کرم خوردہ تھا [12] دیویں = دیں [13] آ = آکر [14] ہوویں = ہوں [15] ہوویں = ہوں [16] لیکرکے = لیکر [17] دھائے = دہاوا کیا۔ (دہانا کے معنی دوڑنا ہے۔ اڈیٹر اردو) [18] ق، ان میں اس کا املا "خاکبازی" درج تھا [19] یہ غیر موزوں مصرع ق، ان سے نقل کر دیا گیا (قدیم اردو میں کوئی کا تلفظ نظم میں کُئی کرتے تھے۔ اڈیٹر اردو) [20] تمام نش آیا = ہمہ تن پیش ہوا [21] بے (دونوں مصرعوں میں) تحقیر کے موقع پر کلمۂ خطاب [23] یاد کے بیچ = یاد میں [24] اتحاد کے بیچ = اتحاد میں [25] دیکھے تھا = دیکھتا تھا [26] ٹک = ذرا [27] ق، ان میں بجائے "اور" کے "آہ" درج تھا [28] اُس ساتھ = اُسکے ساتھ (دونوں مصرعوں میں) [29] کبھو = کبھی (دونوں مصرعوں میں) [30] جاوے = جائے [31] ق، ان میں یہ دو لفظ کرم خوردہ تھے۔ [32] کبھو = کبھی [33] "بھی" زاید ہے۔

گھر میں جا بیٹھتے ہیں وہ نششیں　پر نہ ایسے کہ پھر نہ نکلیں کہیں
پاسِ الفت سے[1] راہ رکھتے ہیں　بام رو[2] در پر نگاہ رکھتے ہیں
ہاتھ غرفے سے گر نکالتے ہیں　اس سے افتادہ کو سنبھالتے ہیں
کبھو[3] کرتے ہیں بن[4] بشکلِ پری　بسرِ صحنِ بام جلوہ گری
کبھو[5] روزن پہ رکھکے چشمِ سیاہ　دور تک پھینکتے ہیں چشمِ نگاہ[6]
دیکھتے ہیں کسی غریب کا حال　اور دکھاتے ہیں اس کو اپنا جمال
نہ کوئی آشنا نہ ہمدم ہی　ہی جو ہمدم تو بس ترا غم ہی
ایک تو ہوں میں زیست سے بیزار　تیشہ کھینچوں ہوں[8] سیکڑوں آزار
کوئی آکر مجھے ستاتا ہی　کوئی تیغ و تبر دکھاتا ہی
کوئی آمادۂ ملامت ہی　کوئی نشتر زنِ شناعت ہی
کوئی مجھسے مکاں چھڑاتا ہی　یار کا آستاں چھڑاتا ہی
کوئی کہتا ہی یہ سودائی　یاں سے بہتر ہی اسکی (بیجائی)[9]
ایک جاں اور اضطراب ہے یہ　مجھپہ دن رات اضطراب ہے یہ
تو ہی[10] بتلا کہ میں کدھر جاؤں　موت آتی نہیں کہ مر جاؤں
ہجر میں بسکہ جی سے تنگ[11] ہوں میں　اپنی ہستی کا اب تو ننگ ہوں میں
بام پر آکے ٹک[12] نظارہ کر　سوئے تیغ نگہ اشارہ کر

کہ مرا کام بس تمام کرے　میرا قصہ ہی انصرام[13] کرے
کب تلک[14] ان اذیتوں کو سہوں　کب تلک ان مصیبتوں میں رہوں
چاہ کی ہو گئی ہے پردہ دری　رہ نہ پردے میں تو بھی تنگ پری
کہ نہایت تبہ ہے حال مرا　مجھسے چھوٹا نہیں خیال ترا
آہ کب تک جیا کروں غمگیں　صبر کرتا یہ کیا کروں کہ نہیں[15]
رات دن اس کا یہ جو ڈھنگ رہا　کچھ نہ پھر پاس نام و ننگ رہا
کھچ گئی طول اس کی رسوائی　پر نہ غرفے میں وہ پری آئی
قصہ مشہور ہو گیا اس کا　نہ رہا حسن و عشق میں پردا
یعنی افشا ہوا[16] یہ سینہ فگار　ہی اسی نازنیں کا عاشقِ زار
نت[17] سوئے غرفہ ہی نگاہ اسکی　برق سی (کوندتی)[18] ہی آہ اسکی
منہ نہیں موڑتا جفاؤں سے　ربط ہی اس کو دل کی چاہوں سے
وارثانِ نازنیں کے دیکھ[19] یہ حال　لائے سو سو طرح سے دل میں خیال[20]
جب نہ بن آئی اور کچھ تدبیر　یہی سوچے کہ اب بلا تاخیر
یاں سے لیجا کے اس صنم کے تئیں[21]　چندے پوشیدہ اور رکھیں کہیں
طور پر اپنے واں یہ زیست[22] کرے　پھر یہ دلدادہ یاں جیسے کہ مرے
پار دریا کے اک ٹھکانا[23] تھا　ان کا کوئی وہاں یگانا تھا

---

[1] ق، ن میں "سے" کے بجائے "کے" تھا [2] ق، ن میں "و" غایب تھا [3] کبھو = کبھی [4] بن = بنکر [5] کبھو = کبھی [6] یہ مصرع ق، ن کے مطابق نقل کر دیا گیا "چشمِ نگاہ" کے کوئی معنی نہیں، ممکن ہے "تیز نگاہ" ہو [7] پس یہ = اس پر [8] کھینچوں ہوں = کھینچتا ہوں [9] ق، ن میں یہ لفظ کرم خوردہ تھا۔ ایڈیٹر نے اپنے قیاس سے "بیجائی" رکھا ہے بمعنی علیحدگی و جلا وطنی [10] ق، ن میں بجائے "ہی" کے "نے" تھا [11] ق، ن میں یہ لفظ کرم خوردہ تھا۔ [12] ٹک = ذرا [13] انصرام کرے = ختم کرے، تمام کرے [14] تلک = تک (دونوں مصرعوں میں) [15] مصرع میں تعقید ہے "کہ نہیں" سے مراد ہے "دکھ صبر نہیں" [16] افشا ہوا = افشا ہوا کہ [17] نت = ہمیشہ [18] ق، ن میں بجائے "کوندتی" کے "کودتی" تھا [19] دیکھ = دیکھکر [20] لائے سو سو طرح سے دل میں خیال = سو سو طرح کے خیال کرنے لگے، سو سو طرح کی تدبیریں سوچنے لگے [21] صنم کے تئیں = صنم کو [22] زیست کرے = زندگی بسر کرے [23] ٹھکانا = مقام

ان سے اور اُن سے تھی شناسائی    دوستی یک دلی و یکجائی
اعتمادِ یگانگت بھی تھا    اتحادِ موانست بھی تھا
شاہدِ مہر جب ہوا روپوش    اور شب آئی ہو گلیم بدوش
اک محافہ میں کر سوار اُسے    ساتھ دایہ کے بھیجا پار اُسے
کہدیا یوں کہ یاں یہ تنگ ہوا    اندنوں رات دن رہے تھی زار
خود بخود اسکے دل پہ غم تھا کچھ    بے جہت متصل الم تھا کچھ
دن کو بستر پہ زار رہتی تھی    شب کو اختر شمار رہتی تھی
خواب اور خور میں آگیا تھا قصور    اس کو تبدیل تھا مکان ضرور
اس لئے ہم نے اسکو واں بھیجا    کہ بیاباں کی راس آئے ہوا
مثلِ گل وا ہو اُس کا غنچۂ دل    ٹلے چھاتی سے اُسکے غم کی سل
لطف اُٹھاوے ہوائے صحرا کا    دیکھے واشد حبابِ دریا کا
کر محافہ میں اُس پری کو سوار    لیچلی جب وہ دایۂ مکار
جوں ہی باہر وہ رہگزر سے ہوا    گزر اُس کا جواں کے سر سے ہوا
بوئے اُنس اُس کو اس سے آہی گئی    اُسکی آنکھ اُسکی گھات پا ہی گئی
دل میں اُسکے قلق نے جوش کیا    سر پہ بے صبری نے خروش کیا
واں سے پائے ثبات اُکھڑنے لگا    متصل سر پہ ہاتھ پڑنے لگا
عشق کہتا (تھا) تو نہ ٹل یاں سے    جذب کہتا (تھا) چل نکل یاں سے

سچ ہے وہ جو غلامِ اُلفت ہے    کشف اُس کا مقامِ اُلفت ہے
دلِ آگہ نے دی یہ اُس کو خبر    کہ محافہ میں ہے وہ رشکِ قمر
اب ترا اس گلی میں کام ہی کیا    تو بھی ہمراہ ہو برنگِ صبا
جس طرف جاوے وہ اُدھر جا تو    دیکھ ناداں فریب مت کھا تو
یہ سمجھ جب وہ اُس کے سات ہوا    موردِ خشم و التفات ہوا
دل میں وحشت کہ کیا کہے کوئی    جی پر آفت کہ چشم خوں روئی
ساتھ اسکے یہ دردمند (اسیر)    کششِ دل کی پاؤں میں زنجیر
دایہ وحشت سے پیش و پس نگراں    پیچھے دایہ کے قطرہ زن یہ جواں
سر بزانو محافہ میں وہ پری    جوں قفس میں ہو کوئی کبک دری
دل میں گھر چھوٹنے کا اس کو ملال    اور رسوائیوں کا اپنی خیال
کہ یہ کیا افترا بندھا مجھپر    زہر کھا کون مر گیا مجھپر
میری آنکھوں نے کس کو خویش کیا    میری پلکوں نے کس کو ریش کیا
کس پہ خواہش سی کی نظر میں نے    چھوڑا کس کے سبب گھر میں نے
کس سے میں آہ ہمکلام ہوئی    کس سے نظارہ بازِ بام ہوئی
کس سے میں نے کیا پیام و سلام    کس کی اُلفت سے میں ہوئی بدنام
کس سے غرفہ (سے) میں لڑائی آنکھ    کس کو روزن سے میں دکھائی آنکھ
چاکِ پردہ سے میں نے جھانکا کب    میری ویرانی کا ہے کچھ بھی سبب

---

۱؎ ہو = ہوکر ۲؎ رہے تھی = رہتی تھی ۳؎ بے جہت = بلاوجہ ۔ بے سبب ۴؎ اس کو تبدیل تھا مکان ضرور = اس کے لئے تبدیلی مکان ضروری تھی ۵؎ اُٹھاوے = اُٹھائے ۶؎ کر = کرکے ۷؎ موجودہ اُردو میں "خروش" ہمیشہ "جوش" کے ساتھ آتا ہے۔ تنہا استعمال نہیں ہوتا۔ ۸؎ ق، ن میں بجائے "تھا" کے "تھے" تھا ۹؎ ق، ن میں بجائے "تھا" کے "تھے" تھا۔ ۱۰؎ جاوے = جائے ۱۱؎ یہ سمجھ = یہ سمجھکر ۱۲؎ سات ہوا = ساتھ ہوا ۱۳؎ ق، ن میں یہ لفظ کرم خوردہ تھا ۱۴؎ قطرہ زن = قدم زن ۔ گرم رفتار ۱۵؎ جوں = جس طرح ۱۶؎ کھا = کھاکر ۱۷؎ خویش کیا = اپنایا ۱۸؎ ریش کیا = زخمی کیا ۱۹؎ ق، ن میں یہ لفظ غائب تھا ۲۰؎ میں لڑائی = میں نے لڑائی ۲۱؎ میں دکھائی = میں نے دکھائی

یہ عجب خانماں خرابی ہے کہ نکلنا بایں شتابی ہے
اسی صورت جوانِ غمدیدہ بخیالِ محالِ پیچیدہ
چشم در راہ[1] کز[2] برائے خدا دے محافہ کا پردہ باد اٹھا
دیکھے تا[3] روئے ماہِ پردہ نشیں جس کی خاطر ذلتیں یہ ہیں
کھول دے گو نہ اس کا منہ سارا اک جھلک کا تو ہوئے[4] نظارا
تھا محافہ وہ دور یوں سے کیا اس میں دشوار تھا گزارِ صبا
نہ رہی اس میں جبکہ طاقت صبر[5] جیب پھاڑا بمرگ رخصتِ[6] صبر
کرکے نالہ بطرح[7] سوز و گداز یوں قرینِ محافہ دی آواز
کاٹے[8] پری چہرہ اتنی روپوشی اس سے گزرا میں ہائے خموشی
نہ تو آواز ہی سناتی ہے نہ تری بو ہی مجھ تک آتی ہے
ہے گھٹا ٹوپ یا محافہ یہ ٹک[9] تو پردہ اٹھادے غیرتِ مہ
کہ بھلا اک جھلک تو میں دیکھوں تیری تہ کی ڈھلک تو میں دیکھوں
خوبرو کرتے ہیں تغافل سب پر نہ اتنا کہ ہوئے[10] محض غضب
داغ ہے انتظار آنکھوں میں خون ہے جائے یار آنکھوں میں
تجھکو اپنی ستمگری کی قسم تجھکو غمزے کی کافری کی قسم
قسم اپنے تجھے تغافل کی قسم اپنے تجھے تجاہل کی

حرف زن[11] اپنے دردمند سے ہو[12] گرم اے آتش اس سپند سے ہو
سن کے دایہ یہ اس کی طرز کلام ہو مخاطب بہ التفات تمام
پاس اس کو بلا کے آہستہ یوں لگی کہنے کاٹے[13] جگر خستہ
پاس کو دے جواب گھر جاوے[14] دردِ حرماں سے کہہ کہ مر جاوے
آہ (و)[15] نالہ سے کہہ کہ رخصت ہوں گرم رفتارِ راہ (زقت)[16] ہوں
کیونکہ نزدیک ہے زمانِ وصال ہجر تھا جو ہوا خواب و خیال
اب کوئی دم کو[17] ہم وثاقی[18] ہے دیر منزل تلک[19] کی باقی ہے
جبکہ منزل پہ یہ ہوئیگی[20] شب تری روز عید ہوئیگی
آہ اب نے رد و غم کو جانے دے دور دور اس صنم کو جانے دے
شب کو مل ہی رہیگا تو اس سے اب کنارہ ہی خوب ہے اس سے
کیونکہ ہے اس میں بیم بدنامی تو چلا چل ابھی بناکامی[21]
اک ذرا اب تو دل کو ڈھارس دے چل کے منزل پہ جام عشرت (لے)
تیرے آنے سے یہ صنم ہوئی شاد کیونکہ ملنا ترا تھا اس کی مراد
جی سے چاہیے[22] تھی ہمرہی تیری اس کو رستہ میں یاد تھی تیری
بارے[23] اسکے بھی دل کی داد ملی حق سے مانگی تھی جو مراد ملی
پیچھے پیچھے تو کیا بجا[24] آیا مثل سایہ (جویاں)[25] لگا آیا

---

[1] چشم در راہ = منتظر [2] کز = کہ از [3] تا = کہ [4] ہوئے = ہو [5] ق، ان میں یہ مصرع یوں درج تھا "نہ رہا اس میں جبکہ طاقت و صبر" [6] اس مصرع کا کوئی مطلب نہیں معلوم ہوتا۔ ق، ان کے مطابق نقل کر دیا گیا [7] لفظ "طرح" زائد معلوم ہوتا ہے [8] کاٹے = کہ لے [9] ٹک = ذرا [10] ہوئے = ہو [11] حرف زن = ہمکلام۔ ہم سخن [12] ہو = ہوکر [13] کاٹے = کہ لے [14] جاوے = جائے (دونوں مصرعوں میں) [15] ق، ان میں "و" غائب تھا [16] ق، میں بجائے "زقت" کے "فرصت" درج تھا [17] کوئی دم کو = کوئی دم میں [18] ہم وثاقی = وصل [19] تلک = تک [20] ہوئیگی = ہوگی (دونوں مصرعوں میں) [21] ق، ان میں بجائے "نے" کے "نپے" تھا [22] چاہیے تھی = چاہتی تھی [23] بارے = خیر [24] نقل مطابق اصل۔ ق، ان میں یہ لفظ یونہی درج تھا۔ [25] ق، ان میں بجائے "جویاں" کے لفظ "خواں" درج تھا۔

غرض اس کو لگا کے باتوں میں | ہوئی (وہ)[1] دشمنی کی گھاتوں میں
جی میں ٹھانی کہ کچھ دغا کیجے | سر سے اس بد بلا کو وا کیجے[2]
کیجے رستہ ہی میں کام[3] اس کا | گو کہ ہے وعدہ تا بہ شام اس کا
غافل از کار ہے ستم دیدہ | تھا جو باتوں میں اس کی گرویدہ
اس کو ہرگز بہ اشتیاق وصال | نہ رہا کچھ فریب زن کا خیال
الحذر مکر (و)[4] حیلۂ زن سے | خاصہ[5] مکار اور پر فن سے
ہیں جو دلال پیشگان تبر | بازی کھاتا ہے[6] ان سے چرخ اثر[7]
زور پر ستم نہ چل سکے جن پر | ناکساؤں کی کیا چلے ان پر
اسی مذکور پر تھا سب کو گوش[8] | کہ ہوا سامنے سے بحر کا جوش

## غرق شدن

آئی رخشندگیِ آب نظر | عرصہ خشکی کا رہ گیا کمتر
حاملانِ محافہ یعنی (کہار[9]) | یوں چلے جلد جوں نسیم بہار
رکھ کے چالاکی طبع (کو)[10] دل پر | لا رکھا گرم[11] اس کو ساحل پر
ساتھ دایہ کے وہ جوان نزار | جس طرح قافلے کے پیچھے غبار
تھا جہاں بحر پر محافہ دھرا | قطع رہ کر کے واں ہی[12] آپہنچا

بحر کیا کہ اژدہائے سیاہ | جس کی صورت سے خوف کھائے نگاہ
قطرہ ہر ایک اس کا طوفاں خیز | موج بحرِ بلا کی لنگر ریز
شکل ساحل دہانِ درندہ نہنگ | عرصہ لطموں سے ہر حباب پہ تنگ
شورِ محشر سے شورِ آب قریں | صورت اس کی تمام چین بجبیں
صفِ ماہی وہ بر سرِ طغیان | ہر جگہ اس میں خارِ موجِ عیاں
اس میں تیرے (تھا)[13] نت[15] بنات النعش | نسرِ طایر[16] لبانِ مرغابی
غوطہ زن تھی بحذر دیدہ شلنگ | بطِ چرخ اس میں صورتِ خرچنگ[17]
سونس (و)[18] گھڑیال آمیز و شیر و بر | سر بسر اضطراب و جملہ خروش
دامنِ محشر اس کا آدھا پاٹ | کر قیاس اس سے اس کا سارا پاٹ
شکلِ دستِ دعا ہر ایک صدف | سر چھپائے ہو(ئے) سپر میں کشف[19]
لطمۂ ساحل پہ تیغ زن ہر بار | موجِ آب اس کی افعیِ خونخوار
چاہِ زنداں تھا اس کا ہر گرداب | جس میں ڈوبے تھے کتنے خانہ خراب
دیکھ[20] ان کو عبور کا مائل | کشتی اک آ لگی تہ ساحل[21]
پیش و پس اس پہ سب سوار ہوئے | سب سے آگے محافہ دار ہوئے
دایہ کشتی میں دید باز حباب | اور محافہ میں وہ پری بیتاب
شور دریا سے اس کے دل میں بیم | غنچہ جیسے صدف میں دُرِّ یتیم

---

[1] ق، ن میں لفظ "وہ" غائب تھا [2] وا کیجے = رد کیجے، دور کیجے [3] کیجے کام = کیجے کام تمام [4] ق، ن میں "و" غائب تھا [5] خاصہ = خاص کر [6] بازی کھاتا ہے = شکست کھاتا ہے [7] مصرع ق، ن کے مطابق نقل کر دیا گیا۔ ممکن ہے مصرعہ اولیٰ میں "پیر" ہو اور مصرعہ ثانی میں "چرخ اثیر" (اثیر = برگزیدہ) [8] سب کو گوش تھا = سب ہی سن رہے تھے۔ سب اسی گفتگو میں تھے [9] ق، ن میں بجائے "کہار" کے "تہار" درج تھا [10] ق، ن میں بجائے "کو" کے "اور" درج تھا [11] گرم = جلد (یہ محاورہ فارسی) [12] واں ہی = وہیں [13] تیرے تھا = تیرتا تھا [14] ق، ن میں لفظ "تھا" موجود نہ تھا [15] نت = ہمیشہ [16] نسرِ طایر = عقابِ آسمانی۔ ق، ن میں اس کا املا "نثر طایر" درج تھا [17] شعر کا مطلب واضح نہیں۔ ق، ن کے مطابق نقل کر دیا گیا۔ خرچنگ کے معنی برج سرطان اور کیکڑے یا گھونگے دونوں آتے ہیں۔ شلنگ بمعنی برجستن [18] یہ واو عطف نہیں ق، ن کے مطابق نقل کیا گیا (قدیم اردو میں یہ جائز تھا = اژدر آرد م) [19] کشف = کچھوا۔ مصرعہ کا مطلب صاف نہیں۔ ق، ن میں اس کی کتابت یوں تھی: سر چھپائے ہو سپر میں کشف [20] دیکھ = دیکھ کر [21] تہ ساحل = لبِ ساحل

دور تر وہ جوان دل دادہ | جیسے تصویر ششدر استادہ
دایہ مصروف سیرِ آبِ رواں | ہم[1] (تنگا[2] فوں سے) وہ پری نگراں
پہونچی کشتی جو بیچ میں اک بار | ہوئی سرگرمِ حیلہ وہ غدّار
امتحاناً بروئے سطحۂ آب | یعنی کفش اس پری کی پرتاب[3]
تھا جو منظور اس کو جاں لینا | پھر کہا یہ کہ (ہاں میاں لینا[4])
ہاتھ سے اسکے کی جو کفش نے جست[5] | لیا موجوں نے اس کو دست بدست
ہوئی جاکر بزیرِ آب رواں | خاتمِ دستِ پنجۂ مرجاں[6]
قعرِ دریا میں جبکہ جا پھونچی | سیپ کے سر پہ پشت پا پھونچی
ہوگئے وہ کفش تاجِ فرقِ حباب | ہوگئی پل میں گوہرِ نایاب
تھا جواں بسکہ سخت دلدادہ | ہوگئے ناگہ بمرگ آمادہ
کفش پر کر دراز[7] اپنا ہاتھ | آشنایانہ کودا ہاں کے ساتھ
کودتے ہی چلا گیا تہ کو | طے کیا عمقِ آب کی رہ کو
کفش کے ساتھ ہی گیا تہِ آب | ہوا غواصِ گوہرِ نایاب
گوہرِ جاں نثارِ کفش کیا | نہ زرا انتظارِ نفس کیا
کفش ساتھ اپنے اس کو لے ڈوبی | نہ غلط بلکہ یار (کی) مجبوبی[8]

نہ وہ اُچھلا[9] نہ کفش ہی اُچھلی[10] | عقل حیرانِ کار اسکی ہوئی
کودے ہر چند غوطہ خور بھی واں | نہ ملا آب سے[11] کچھ اُس کا نشاں
جان لینے پہ عشق (کا)[12] ہے مدار | یہی شیوہ ہے اُس کا آخر کار
(کون عاشق)[13] ہوا کہ مر نہ گیا | کس کا چاہت کے[14] (بیچ) گھر نہ گیا
کر سکے کون عاشقوں کا شمار | اُسکے ہاتھوں موئے پڑے[15] ہیں ہزار[16]
قیس سے اس نے یوں سلوک کیا | خون وُوں[17] کوہکن کا جا کے لیا[18]
کسکی طاقت کہ ہو بغور[19] نگاہ | اُسکی طرزِ فریب (سے)[20] آگاہ
کرچکی دایہ جبکہ اُس کا کام[21] | پھر[22] مشوش ہوئی وہ ماہِ تمام
خاطرِ دایہ گرچہ جمع ہوئی | پانی پانی[23] وہ رشکِ شمع ہوئی
لیک تھا اختیارِ دایہ زبس[24] | اُس کو سوجھی نہ غیرِ ضبطِ نفس
واں سے کشتی رواں ہوئی فی الفور | کہ کہیں کچھ بلا نہ آوے[25] اور
لیگئی اُس صنم کو پار شتاب | رہی وحشت میں اسکی چشمِ حباب
لہریں خمیازہ کھینچ کھینچ موئیں[26] | مچھلیاں غم سے ہمکنار ہوئیں
آب نے دل ہی دل میں کھایا جوش | لبِ ساحل بھی رہ گیا خاموش
گرچہ وہ حیلہ گر ہوئی خرم | کشتی والوں کو تھا پر اُس کا غم

---

[1] ہم = بھی۔ نیز [2] ق، ان میں یہ لفظ کرم خوردہ تھا [3] کی پرتاب = دُور پھینکی [5] ق، ان میں اس مصرع کی کتابت یوں تھی:۔ ہاتھ اُسکے سے کی جو کفش نے جست (قدیم اردو میں اس قسم کی ترکیبیں اکثر آتی ہیں اڈیٹر اردو) [6] اس مصرع کا بھی مفہوم صاف نہیں۔ کفش کو خاتم قرار دینے کا مطلب سمجھ میں نہیں آتا (مطلب یہ معلوم ہوتا ہے کہ پنجۂ مرجان کے ہاتھ میں اس طرح جا اٹکی جیسے ہاتھ میں انگوٹھی۔ اڈیٹر اردو) [7] کر = کرکے [8] پہلے مصرع کی تردید کی ہے یعنی یہ نہیں کہ کفش اس کو لے ڈوبی، بلکہ پیر کی مجبوبی نے اسے ڈبویا [9] اُچھلا = اُبھرا [10] اُچھلی = اُبھری [11] آب سے = آب میں [12] ق، ان میں بجائے "کا" کے "کو" تھا [13] ق، ان میں یہ الفاظ کرم خوردہ تھے [14] چاہت کے بیچ۔ چاہت سے، چاہت کے باعث [15] موئے پڑے ہیں = مرچکے ہیں [16] ہزار = ہزارہا اشخاص [17] ووں = اُس طرح۔ دوسری طرح [18] خون لیا = خون کیا (موجودہ محاورہ "جان لینا" ہے "خون لینا" نہیں) [19] ق، ان میں یہ لفظ "بہ غور" و "بہ فور" دونوں کی طرح پڑھا جاسکتا ہے [20] ق، ان میں لفظ "سے" غائب تھا [21] کام کرچکی = کام تمام کرچکی [22] پھر = تب ق، ان میں بجائے "پھر" کے "پر" تھا [23] پانی پانی ہونا محاورۂ حال میں غیرت وندامت کے موقع پر بولا جاتا ہے۔ اس مصرع میں غالباً غم و الم کے معنی میں استعمال ہوا ہے [24] زبس = از بس [25] آوے = آئے [26] موئیں = فنا ہوگئیں۔

یہ نہ سمجھی کہ عشق خانہ خراب — جمع کرتا ہے وصل[1] کا اسباب
اسی صورت سے وہ بھی منہ کو چھپائے — اُس پری کو بھی زیرِ آب بلائے
دیکے جرعت میں جام مدہوشی — دیوے[2] (پھر رخصتِ ہم آغوشی)[3]
طرح[4] ہو زیرِ آبِ صحبتِ وصل — یوں میسر ہو اُن کو خلوتِ وصل
یہ حمائل کرے (دو[5]) دست اسکی — چومے[6] وہ لعل کی پرست اُسکی
لب سے لب کامیاب ہے تہِ آب — دوستی کا حباب ہو تہِ آب
اُس کی محنت کشی کی دیوے[7] داد — اُسکی خود کامیوں سے ہوئے[8] شاد
ہوکے روپوش وہ جو غیرتِ ماہ — رہی یکچند[9] واں بحال تباہ
ایک دن دایہ سے کہا آکر — مجکو اکثر رہے ہے[10] دردِ جگر
یہ مکاں بھی نہ سازوار[11] رہا — دل مرا یاں بھی بیقرار رہا
گھر کو بیچیں کہ جس کا تھا خطرہ — اب تو وہ مدعیِ جان نہ رہا
ساری اُسکے سبب سے تھی آفت — وہ نہیں اب تو کیا ہے پھر تہمت
کوئی اب اُس کا دادخواہ نہیں — اُسکی باتیں اُسی کے ساتھ رہیں[12]
کون جانے ہے[13] وہ کدھر کو گیا — مرگیا یا کسی نگر[14] کو گیا
اس سے اب جی میں تو نہ لا وسواس — طبعِ نازک کا میرے پر رکھ پاس
کیونکہ اب دل پہ اک اذیت ہے — درد ہے رنج ہے مصیبت ہے

(کیوں ہے[15] دل) میرا یاں نہیں لگتا — وہی وحشت ہے اور وہی سودا
ہے سراسیمگی وہی دنبال[16] — ہے (رہِ[17]) زیست میرے جی کا وبال
پاؤں کھنچتے ہیں راہِ صحرا لے — ہاتھ کھنچتے ہیں جیب کو آ لے
بیکلی ہے مدام میرے تئیں[18] — کچھ ہوا[19] صبح و شام میرے تئیں
سر پہ کوہِ گرانِ غم سا[20] ہے — پہلوئے دل میں کچھ الم سا ہے
پر نہیں ہیں کہ اُڑ کے گھر جاؤں — جی رکا آتا ہے[21] کدھر جاؤں
کچھ تو تدبیر میری کر تو شتاب — بیٹھی جاتی ہوں ورنہ مثلِ حباب
سفرِ دور کا ہے قاصدِ جان[22] — تیرے صدقے یہ (میرا[23]) کہنا مان
سن کے دایہ نے یوں کہا طناز — ناز پر تیرے صدقے اہلِ نیاز
ہوں میں آمادہ تہیہ کار — اتنی کرتی ہے مجھ سے کیوں تکرار
سچ ہے اب تو مٹی وہ بدنامی — (اور سر آیا زمانِ[24]) ناکامی
دل کو خوش رکھ کنارہ کر غم سے — اب ملایا تجھے اب وہم سے
پوچھنے جوتکی[25] سے جاتی ہوں — تیری خاطر[26] محافہ لاتی ہوں
ملیو[27] تو شاد شادماں سے پری — کیجیو[28] ہمدموں میں (جلوہ گری[29])
یاں تو مضمون دایہ تھا کچھ اور — عشق کا واں کنایہ تھا کچھ اور
عشق سے عقل کب بسر آوے[30] — (زور[31]) تک اس کا کیا نظر آوے[32]

---

۱ وصل اسباب = وصل کے اسباب ۲ دیوے = دے ۳ ق، ن میں یہ ساری عبارت کرم خوردہ تھی ۴ طرح ہو = بنیاد پڑے، میسر ہو ۵ ق، ن میں بجائے "دودست" کے "وہ دست" تھا ۶ ق، ن میں بجائے "چومے" کے "چومیں" تھا ۷ دیوے = دے ۸ ہوئے = ہو ۹ یکچند = کچھ روز ۱۰ رہے ہے = رہتا ہے ۱۱ سازوار = سازگار ۱۲ ساتھ رہیں = ساتھ گئیں ۱۳ جانے ہے = جانتا ہے ۱۴ نگر = شہر ۱۵ ق، ن میں یہ الفاظ کرم خوردہ تھے ۱۶ دنبال = درپے ۱۷ ق، ن میں بجائے "رہِ زیست" کے "وہ زیست" تھا ۱۸ میرے تئیں = مجھکو ۱۹ کچھ ہوا = کچھ ہو جاتا ہے ۲۰ ممکن ہے یہ "سا" زاید ہو ۲۱ جی رکا آتا ہے = دل گھٹ گھٹ کر رہتا ہے ۲۲ اس مصرع کا مطلب سمجھ میں نہیں آیا۔ ق، ن کے مطابق نقل کر دیا ۲۳ ق، ن میں بجائے "میرا" کے "میری" تھا ۲۴ ق، ن میں یہ سطری عبارت کرم خوردہ تھی ۲۵ جوتکی = جوتشی۔ منجم ۲۶ تیری خاطر = تیرے لئے ۲۷ ملیو = ملنا ۲۸ کیجیو = کرنا ۲۹ ق، ن میں یہ لفظ کرم خوردہ تھا ۳۰ آوے = آئے ۳۱ ق، ن میں بجائے "زور" کے "زیور" تھا ۳۲ آوے = آئے

کون سمجھے ہے[1] اس کی بات کہاں    کون سمجھے ہے اسکی گھات کہاں

اُسکے مخفی چلن ہیں سب سے جدا    اُن سے واقف نہیں سوائے خدا

اسکی گرمی سے پائے سنگ گداز    ہوئے صرفِ نیاز صاحبِ ناز

جان و قالب کی ایک اس سے ہو    بد ہو گر یار نیک اس سے ہو

ہے فریبندگی[2] (رہی)[3] اسکی روش    نہیں زلف پری میں ایسی کشش

جس کو اُس نے بزیر دام لیا    اس سے ناکامیوں سے کام لیا

نہیں عشاق کش ہی یہ جلاد    اس سے معشوق بھی گئے ناشاد

نہ بچا کو(ہکن سے تا شیر)[4] یں    ساتھ خسرو کے دی سلا شیریں[5]

مرگ لیلیٰ کو گاہ سبقت دی    قیس کو چند روز مہلت دی

الغرض یاں کے قافلہ میں ہیش[6]    حسن و عشق دونوں ہیں پس و پیش

ان کو باہم جدا نہ جانے کوئی    مطلقاً بیو(فا)[7] نہ جانے کوئی

بے وفائی وفا کا نام ہے یاں    کج ادائی ادا کا نام ہے یاں

مردہ ان کا ہے زندۂ جاوید    ناامیدی ہے یاں تمام امید

ہجر میں وصل جاودانی ہے    ہجر عاشق کی زندگانی ہے

حاصل اس سے[8] کہ دایۂ غدار    واں سے چلنے پہ جب ہوئی تیار

صبح ہی منہ کو[9] اپنے ملتے خاک[10]    مہر نکلا وے گریباں چاک

بے محافہ چلے وہاں سے کہار[11]    آئے دریا کے متصل اک بار

لبِ ساحل پہ جب کہ آ پہونچے    غرقہ[12] بولا مری دعا پہونچے

انتظارِ تو می کشتم تہِ آب    غرقۂ بحرِ ہجر را دریاب

روز پہونچا تھا[13] کچھ قریب دو پاس[14]    کہ ہوا اُس کو انتشار حواس

بے قراری جو موج میں آئی    گریۂ مژگاں کے اوج میں آئی[15]

دیکھ دریا کو رو دیا اُس نے[16]    صبر اپنا ڈبو دیا اُس نے

ہوا کشتی پہ جب محافہ سوار[17]    دایہ اسکی جو تھی امانت دار

اُس سے پوچھا کہ دایہ سچ بتلا    کس مکاں[18] پہ وہ خستہ ڈوبا تھا

کفش پھینکی تھی تو نے کس جاگہ[19]    مجھکو لے چل ذرا تو اُس جاگہ[20]

میں بھی دیکھوں تو وانکی شورشِ آب    (بے مرادے رسیم تہ گرداب)[21]

یہ ترنگ اُسکے جی میں کیا آئی    کہیں ہوتے ہیں ایسے سودائی

کفش میں ایسی کیا کرامت تھی    کفش والی تو میں سلامت تھی

اُسکی نادانی جی کھپاتی ہے    اب کوئی دم میں جان جاتی ہے

پھر بدل کر زبان بناز و ادا    بولی وہ نازنیں ہوا جو ہوا

دایہ موجوں کا پیچ تاب تو دیکھ    اور یہ زنجیرۂ حباب تو دیکھ

کیا ہی جاتا ہے تیز آبِ رواں    ہم نے دیکھا نہ تھا کبھو یہ سماں

---

[1] سمجھے ہے = سمجھتا ہے [2] فریبندگی = فریب [3] ق، ن میں لفظ "ہی" غائب تھا۔ ایڈیٹر کا اضافہ ہے [4] ق، ن میں یہ عبارت کرم خوردہ تھی [5] دی سلا شیریں = شیریں کو سلادیا [6] ہیش = ہمیشہ [7] ق، ن میں اس مصرعہ کی کتابت یوں تھی :- "مطلق ہیو نجانے کوئی" [8] حاصل اس سے = الغرض [9] منہ کو = منہ پر [10] ملتے خاک = خاک ملتا ہوا [11] ق، ن میں اس مصرع کی کتابت یوں تھی "بے محافہ وہاں سے چلے تھا" [12] غرقہ = غریق [13] روز پہنچا تھا = دن گزرا، دن چڑھا تھا [14] دو پاس = دو پہر [15] گریہ مژگاں کے اوج میں آئی = آنکھوں میں آنسو بھر آئے [16] رو دیا اُس نے = وہ رو دی [17] محافہ سوار ہوا = محافہ رکھا گیا [18] مکان = مقام۔ جگہ [19] جاگہ = جگہ [20] جاگہ = جگہ [21] ق، ن میں اس مصرعہ کی کتابت یوں تھی :- اور مردم رو با گرداب

آہ جاتے تو پردہ پوش تھے ہم — شرم بیگانہ سے خموش تھے ہم
اب جو پردہ ذرا اٹھایا ہے — دل نے ذوقِ نظارہ پایا ہے
دل کشا سطحِ آب کی ہے فضا — سرد لگتی ہے کیا ہی جی کو ہوا
کاش کشتی کھڑی کریں کوئی دم — تا نکالو (ں)[1] یاں اپنے جی کا غم
دایہ غافل تھی از ادائے کلام — ہنسکے کہنے لگی کہ سیم اندام
دیکھ لے اس جگہ وہ ڈوبا تھا — میں ہی کفش تیری پھینکا[2] تھا
کفش کے ساتھ ہی ہوا وہ غرق — کفش میں اُس میں کچھ رہا تھا نہ فرق
یہی اُس کا مقام (و)[3] منزل ہے — موج اُس کی نشانِ ساحل ہے
سنتے ہی یہ سخن وہ پابرکاب[4] — گر پڑی اُس جگہ پہ جوں سیماب
ساتھ اپنے نہ دایہ نہ جاں لی — رہِ شہر و دیارِ جاناں لی
غوطہ پانی میں متصل کھائے — حسن نے طرفہ جلوہ دکھلائے
موجیں آغوش ہو کے آ لپٹیں — ریکے بالو سے[5] تا قفا لپٹیں
ڈوبتے ہی بہار لایا حسن — آب بر روئے کار[6] لایا حسن
نظر آئے بدیدۂ حضار — گوہرِ تر سے اُسکے دو رخسار
دیکھ[7] اُس مُنہ[8] کی روشنی تہِ آب — ہوئیں یکبار ماہیاں بیتاب
دستِ رنگیں جو اس کا تھا دلکش — دی لگا اُس نے اور بھی آتش[9]
مار (و)[10] کژدم کنارہ گیر ہوئے — حلقۂ زلف میں اسیر ہوئے

جذبۂ عشق ہو کے راہ نما — اُس کو بھی زیرِ آب لے ہی گیا
الغرض زندگی سے سیر ہوئی — مردہ عاشق کو[11] پہونچی لیک[12] موئی[13]
مردہ با مردہ ہمکنار ہوئے — وصلِ دریا میں یکبار ہوئے
گرچہ علمِ شنا[14] کے ماہرِ کار[15] — دست (و) پا مارتے رہے اکبار[16]
لیکن اُس کا کہیں نشاں نہ ملا — لیا دریا نے اُس گہر کو چھپا
دایہ مایوس واں سے گھر آئی — کہنے یہ حرفہائے رسوائی
ماجرا تھا جو کچھ کیا اظہار — تب یہ آگہ[17] ہوا اُسکے خویش (و)[18] تبار
پدر و مادر اور ہمسائے — لبِ دریا پہ سرزناں آئے
اشک ریزاں کوئی کوئی نالاں — کوئی حیران سربرو[19] مالاں
کوئی دامن تلک گریباں چاک — کوئی حیرانِ بازیِ افلاک
لبِ ساحل پہ ازدحام ہوا — اتنے (میں)[20] جو تلاشِ دام ہوا
دام دار آئے دام بر سر و دوش — حلقۂ دامون کے تمام آغوش
از پئے صید ماہی سیمیں — پہونچے جاکر کے[21] تا بقعرِ زمیں
دام پہونچا جو زیرِ آب کمک — کیا کہوں اُس سے اُس گھڑی کی جھلک[22]
وہ ہم آغوشِ دام میں نکلے — گئے وہ اپنے کام میں نکلے
لب سے لبِ آشنائی بوسہ بذوق — ہاتھ دونوں کے وہ گلوں کے طوق
ساق با ساقِ پائے پیچیدہ — یکدگر عضو عضو گردیدہ

[1] ق، ان میں بجائے "نکالوں" کے "نکالو" تھا [2] میں پھینکا تھا = میں نے پھینکی۔ [3] ق، ان میں "و" غائب تھا [4] پابرکاب = آمادۂ کار۔ مستعد
[5] ق، ان میں اس مصرعہ کی کتابت یوں تھی:- لپٹیں با نوتے تا لپٹیں [6] آب بر روئے کار لایا حسن = حسن کی رونق دوبالا ہوگئی [7] دیکھ = دیکھکر
[8] "مُنہ" ممکن ہے "مہ" ہو [9] آتش لگادی = آگ لگادی [10] ق، ان "و" غائب تھا [11] عاشق کو = عاشق تک [12] لیک = لیکن [13] موئی = فوت ہوکر
[14] شنا = شناوری، پیراکی [15] ماہرِ کار = ماہر [16] "اکبار مارتے رہے" موجودہ محاورہ نہیں [17] آگہ ہو = آگاہ ہوکر [18] ق، ان میں "و" غائب تھا
[19] ق، ان میں بجائے "سربرو" کے "سربو" تھا [20] ق، ان میں "میں" موجود نہ تھا [21] جاکر کے = جاکر [22] شعر کا کوئی مطلب نہیں نکلتا نقل مطابق اصل۔

سینہ سینے کے ساتھ شیر و شکر — جس میں خالی ذرا نہ[1] جائے نظر

نظر آئے وہ دونوں ہمیسر — جیسے اک آئینہ میں دو تصویر

دیکھ[2] اس واقعہ کو پیر(و)[3] جوان — دیر تک اس کھڑی رہی حیران

تھی جدائی بہم زبس دشوار — سب نے ناچار ہوکے آخر کار

خاک میں یا ملا دیا ان کو — آگ میں یا جلا دیا ان کو

مصحفی بس زبان درازی[4] بس — آ گیا ہی مقام ضبطِ نفس

مجھ سے یہ مثنوی ہوئی جو تمام — رکھا بحر المحبت اس کا نام

قصہ ہی ایک درد و نامے[5] — جیسے اک شخص کے ہوں دو جامے

میر صاحب نے پہلے نظم کیا — میں نے بعد ان کے ریزہ[6] پرزہ کیا

ایک[7] ریزہ پرزہ جان افروز — ہوا نایاب جامۂ گلدوز[8]

کچھ نہیں ہی مرقع تصویر — ہی مرقع (وصلے[9]) لباس فقیر

جیسے (میروں[10] میں) شان ہے کچھ اور — ہم فقیروں میں شان ہی کچھ اور

ہی توقع کہ صاحب انصاف — مجھکو اس گفتگو میں رکھیں معاف

کچھ میرے حق میں خیر و شر نہ کہیں — نہ کہیں بد بھی نیک گر نہ کہیں

---

[1] نہ = نہیں [2] دیکھ = دیکھکر [3] ق، ن میں "و" غائب تھا [4] زبان درازی = طوالت کلام۔ زیادہ گوئی۔ موجودہ محاورہ میں "زبان درازی" سخت کلامی و درشت گوئی کے معنی میں آتا ہی [5] نامے = کتابیں، رسالے [6] اس لفظ کے معنی سمجھ میں نہ آسکے۔ ممکن ہی ریزہ و پرزہ مراد ہو [7] اس شعر کا بھی مطلب سمجھ میں نہ آیا ممکن ہی یہ مراد ہو کہ اس ریزہ و پرزہ کو ایک کرکے ایک نایاب جامہ گلدوز تیار ہوا ہی [8] وصلے = لیکن [9] ق، ن میں بجائے "میروں" کے "میری" تھا۔

